**بیخود** منشی جگت نراین خلف لالہ سوہن لال قوم کایتہ بیث ناگر باشندہ سکندرآباد ضلع بلندشہر حال سررشتہ دار محکمہ ڈپٹی کمشنری اجمیر کہ آدمی ذکی اور ذہین ہین اور کبھی کبھی ایک آدہ شعر بھی موزون کر لیتے ہین

| | | | |
|---|---|---|---|
| شب مہتاب مین گر ہو مہیا بادہ و جام | بغل مین یار ہو ہو تو یہی دلدار ہوگے | نگر انکی سوا بوسے کے نقل اگر ہووے | جلین ان سے اغیار جلے یار ہوگے |

**بیصبر** تخلص منشی بالمکند ولد رائے کانہہ سنگہ کایتہ بٹہناگر سکندرآباد ضلع بلندشہر اب عمر قریب ستر برس کے ہے پندرہ برس کی سن سے ابتک شعر کہتے ہین فارسی اور اردو مین مرزا غالب کے شاگرد ہین صاحب دیوان اور تصنیفات متعددہ جنکی تفصیل تذکرہ معیار الشعراے ہنود مین کہ جہان فارسی کلام انکا درج ہوا ہے قلم بند ہو چکے ہے ۱۷ برس کی عمر سے ۷۰ برس تک مناصب اردلگی و منشی گری وغیرہ سرکار انگریزی پر مامور رہکر اب پنشندار ہین اور ترک نوکر جاکر سواے علم رسمی فارسی عربی اور کچہ سنسکرت کے جملہ فن شاعری و علم الہی و تاریخ و جغرافیہ و نجوم و منطق و مذاہب سے خیلے واقف ہین و مذہب خدا پرستی موحدانہ رکھتے ہین اور ذوق مومن غالب تفتہ اور شیفتہ وغیرہ شعراے نامی کے ہمعصر اور ہم مشاعرہ ہین راقم تذکرہ سے بھی خط و کتابت ہے اور مندرجہ ذیل کلام خود اونکا اس تذکرہ کے لیے بہیجا ہوا ہے اور حق یہہ ہے کہ ہماری قوم مین غنیمت ہین اور قابل افتخار — دیوان عام سے

جبکہ بسم اللہ وصف عارض جانان ہوا
مطلع خورشید اپنا مطلع دیوان ہوا

بے مروتی تیری نہ آیا تو ہوا مین آہی مین
تجھکو آسان مشکل و مشکل مجھے آسان ہوا

گلستان مین اپنی وحشت سے کہ صحبت کیسے
سنگ بیابان تک آگیا صحرا کہ خود زندان ہوا

دیگر

رشتہ رگ گل ہو نہ جیسا کہ زبان بلبل
زخم سینہ بلبل کا سیکو رفو ہوگا

الستی مین کب ہوگا حسن جا کیونکا سا
گل مین شمع کی کیونکر گل کا رنگ دیکھوگا

دیگر

بنایا سرو چراغان بقطرہ داغ اہی عشق
لیں اب تو مجھکو سراپا نہال تونے کیا

قدم کو ہاتھ لگایا تہا بہر عفو گناہ
کچہ اور دل مین عبث احتمال تونے کیا

کیسے کر کے دلا وصف لب کا اب دعوی
زبان کو میری جو شمع لال تونے کیا

نہ آیا وہ تو نہ آہی تو مر گیا بیصبر
نہ کو کسی سے جو کار محال تونے کیا

مرتبہ افتادگی سے اپنا برتر ہوگیا
ابر نیسان سے گرا جو قطرہ گوہر ہوگیا

خاک سے مین زیر خاک آکر برابر ہوگیا
میرا بستر تھی جو وہ اب مین اوسکا بستر ہوگیا

اوسکو خط اپنا ہوا ہے شوق مین پر ہوگیا
رفتہ رفتہ نامہ بر اپنا کبوتر ہوگیا

مارنے پتھر سے اپنی سر کو صندل ہی لگا
آہ اپنا دردسر دردسر زبان ہوا

گھر ہوا ویران جب اپنا گھر ہوا ویرانہ نیز
مین نہ صحرا مین صحرا میرے گھر سا ہوا

شعر سنکر جسکو دیوانہ کہا کرتے تھے آپ
اب وہی تیرے صبر دیکھو صاحب دیوان ہوا

چشم یار مین جو شخص اہل آبرو ہوگا
مثل مردم دیدہ سرمہ در گلو ہوگا

گر وہ تشنہ خون کا ہی یہ پیاسا اپنا
ایکدن تیرا خنجر اور میرا گلو ہوگا

ہو رہیگا کوئی جو صبر آج قتل وہان مشتاق
تو نہو گا مین نہوگا مین نہ ہوگا تو ہوگا

عیان جب اپنا فروغ جمال تونے کیا
تمام کردیا مہر کو کمال تونے کیا

نقاب دیکھکے مجھکو لیا ذقن تک کھینچ
گھٹا کے بدر کو کافر ہلال تونے کیا

سوا خوشی سے ہین تیری سبب تصور یار
شب فراق کو روز وصال تونے کیا

جو وعدہ خواب مین اسکا ہی تو خواب کہان
مگر رقیب مجھے ہی خیال تونے کیا

دیگر

خال رخ اوسکا سیہ بختو نکا اختر ہوگیا
نقطہ واحد تہا کر ستا کی فرد ہوگیا

بہا تیلک سے ہین یعنی عشق لاغر ہوگیا
اپنا تن بستر پہ عکس تار بستر ہوگیا

نیکی نیکان بدی کا ہی بدنکی انتقام
دانہ خون اپنا تیرے خنجر کا جوہر ہوگیا

جب سے وہ جالی کی کرتی اوسکو آنکہون میں ہے
فیض حبشی حق پہنچا تہا کسیکو مجہسے
ہو گیا دیوانہ دیکہہ آئینہ میں اپنی وہ شکل
جان بہی روتے روتے کہو بیٹہا
خط نہ بہوجہ میرا اوسنے جلایا ہوگا
تجہسے کیا اوسکا گلہ کیا ترا احسان مجہپر
رنگ اپنی جوش خون نے دیکہکر فصاد کو توڑے
آج پہر مجہسے پہر جاکے ملاقات کی باتیں
اوس صنم کی جلوہ گر کعبہ میں گر تصویر ہو
تم نہ بولی تو نہ بولا کوئی تب سے بصیر
محو ایسے اوسکی یاد میں ہین لگتی کی آنکہہ
اوس لب پہ وصف چشم ہو کسطرح کرے
بصیر روتے ہو تو پہر وایک آہ بہی
تیرا دیوانہ جو کہنچے ہو زنجیر پہرے
تب ہتا یہ جدائی میں ہوا ہون مضطر
یاد جب تجہکو یاد آتا ہے
لیے شاید خط قتل دل دیوانہ آتا ہے
قدر کچہ اوس نے نہ جانی میرے
آگیا سنتے ہی دشنام عرق
اشک تر کی دُرفشانی ہوگئی
کہیلتا ہون جان پر لڑکو نکی ساتہہ
خضر مجہکو راہ یاس مرگ مین
مے نے بخشے مجہکو عمر جاودان
سنئے اے بصیر کاسن ذکر مرگ
سہر شہر مین اونکی پیکی ہم راز نہان ہو گئے

روتے روتے آنکہہ مین عاشق کی جالا آگیا
ابد مردن گور کے موہنہ مین لو آگیا
اوسکی خود آنکہون کا جادو سینہ اوپر گیا
جان کو مین پڑ دلکی رو بیٹہا
خندہ کا تغذ آتش نہ وہ بہایا ہوگا
غیر پہ تیر چلایا تہا میرے آن لگا
نکالا اوسنے پہجی بہتیر خون بہتیر نکلا
ورنہ کہنے لگا سبو کہ سجے مین گل آگئی
تم تو کیا ہو شیخ جی کافر تمہارا پیر ہو
اب کہا چاہتے ہو کچہہ تو سنا چاہئے
گر آئی خود بہی تو نہ دیکہین اونہا نگہہ
اعجاز اوسکی نرگس سحر آفرین سے تہا
خاک آسمان کو کرکی بہا د ذرین سے تہا
تو زمین کیون بہ رنگ فلک پہرے
قبر پر میر سفیدے دم تعمیر پہرے
گریہ بے اختیار آتا ہے
الہی خیر کچہہ بیکسے تابانہ آتا ہے
حیف مین اور ہمہ دانی میرے
آبرو دہو گئی پانی میرے
آبرو ئے ابر پانی ہو گئے
نذر طفلی نوجوانی ہو گئے
میرے عمر جاودانی ہو گئے
آتش آب زندگانی ہو گئے
یار اوسکے بدگمانی ہو گئے
جہان ہی کو پہنچسکنا نہین ہم یار ہو گئے

اوسکے رخ پہ عرق سے دیدہ یار اوسکو جو
سندگی ایسی نہ محشر تک کہلے چشم لحد
بیکسے تربت جو نہ آئے تو شہید نازنک
چلو بیٹہی رہو رقیب کی پاس
زندگی تلخ یہان تک ہے کہ بعد از مردن
نہ کچہ کام اوس سے اپنا وصل کی شب تا سحر نکلا
سبب کہا مین نے آہون کا مین نہ ڈر سے تو کہا
کرکے مجہکو قتل وہ مغرور ہوا غیر سے
کچہ مین کہتا ہون تو کہتے ہین کہ کیا کہتا ہے تو
غیر کو دیکہنا بچشم عتاب
یہان سوال سے بہی زبان نہین کہتے ساتہہ
کفر اپنی سرنوشت ہی مٹ سکتی ہی نہ شیخ
تیغ ابرو شہرہ آفاق ہے
قیس کے بعد ہوا پہر دل نالان پیدا
رخصت وہ ہوا اشک ہماری نکل آئے
سبو غنچہ لیے لالہ لیے پیمانہ آتا ہے
ابہی تو گذری ہین دن ایکدو ابہی کیا ہے
اپنا ذلت سی ہون باعث خاطر
بہیجے غالب کو وہ بصیر پیام
دہوپ مین محشر کی سایہ مین کہا
مست ہین بن پی ہی پی ہی نوجوان
شب کے مے پینے سے کیون دم ہاتہ آ
میرے بر مین آیا جب وہ جان ستان
زمین سے آسمان اوس آسمان سے لامکان ہو پہنچے
وہ گہر میرے آئے سحر ہنستے ہنستے

دانہ شبنم سی رگ گل پہ چہپا لا کر گیا
جسم لاغر کا جو میرے اوس مین نہ کٹا گیا
اس سے ہی کا جو رکیا تجہہ پر ہی سایا پڑ گیا
ہین لے دیکہا ہے آپ کو بیٹہا
خاک نے بہی تری کشتہ کو نہ کہایا ہوگا
بعد مدت اوس موہنہ اوسنے کہولا اور دشنام نکلا
اسقدر بہی تجہکو اپنی ناتوانی پر گہمنڈ
تہا بہت اسکو بہی اپنی سخت جانی پر گہمنڈ
چپکے بیٹہے ہین سہتی ہو دا وہ کہا چاہتے ہو
دیکہنے کا بہانہ تو دیکہو
سوسو خیال ہین سر نگہہ تیر نگین کے ساتہہ
پیدا ہوا ہے قشقہ ہماری جبین کے ساتہہ
چشم بد دور اپنی فن مین طاق ہے
مدتون مین تیرے دن یارا نہ سکر پہرے
خورشید کے چہپتے ہی ستارے نکل آئے
چمن مین موسم گل کس رخ سے مستانہ آتا ہے
دلا تو بیٹہا کوئی دن رو ابہی کیا ہے
تجہکے سے ہے گرانی میرے
اور پہر وہ بہی زبانی میرے
دو دل کی مہربانی ہو گئی
نوجوانی جی پرانے ہو گئے
بات جو ہو تہے جانی ہو گئے
جان فدا ہی جسم فانی ہو گئے
تلاش یار مین دیکہو کہان تک ہم کہان پہنچے
پس ایسی ہی چاتی ہین گہر ہنستے ہنستے

صبا لے جا اونکو سحر گرد اڑا یا
گئے لوٹ گلہای تر ہنستے ہنستے

سوز جگر یہ اپنا نہیں جو وبجو د جز و ہے
یہ آگ تو کسیکے لگائی ہوئی سی ہے

دست جنون سے باقی ہی اک آستین شوخ
تیر آب اشک تر کی جلائی ہوئی سی ہے

چہوڑے جفا سمجھ کے جفا جو مجھے او سے
یہ بات تو کسیکی چھپائی ہوئی سی ہے

بوٹا سا قد چہرہ ایسا تن جیسی سا رنگ
بہولے سے صورت آنکھہ بچائی ہوئی سی ہے

شب وصلت ز سے ہم جو ہم آغوش ہو گئے
ایسے مزہ میں آئی کہ بیہوش ہو گئے

گر نہیں ہے تو ذکر اوسکا موسم کیا ہے
دہن نہیں ہے تو پھر اب ہمیں گفتگو کیا ہے

گر افتخار ہے معشوق کا تو عاشق ہے
نہیں جو میں تیری دیکھ کے تو تو کیا ہے

طبیعت آئی مزہ پر جو بات بیکس تر آ
تو منہ کے پوسے کہ اب تیری آرزو کیا ہے

نہیں ہے صبر بسیر ہے تلاش عبث
جو چیز کہوئی گئی اوسکی جستجو کیا ہے

کبھو ہی کسیکے ستائے ہوئی سی ہے
اپنی طبیعت اب کہیں لگے ہوئی سی ہے

قاصد جو کہہ رہا ہے کہ بن آئے تیری بات
کچھہ یہ تو بات اوسکی بنائی ہوئی سی ہے

کس فتنہ کی شب آگئی تم بس میں سمجھ
انگیا تو عطر میں بسائی ہوئی سی ہے

رہنے لگا جو جیسے غبار اوسکی گلی میں
یہ خاک تو صبا کی اٹھائے ہوئی سی ہے

بسیر روتی ہیں یہ نکلتی نہیں ذرا
رقت کچھہ ایسی ان میں سمائی ہوئی سی ہے

تم کسیکو بوسہ دو ہمت ہے تمکو کب لگے
منظر ہمکو بکنے دو تم کسیکے منہ چھپا لگے

وہ جوش خون نہیں محتاج ہو جو نیشتر کا
نہ نکلے تو پھر کے جو رگ کو وہ لہو کیا ہے

رکا جو گالی ہی میں اونکی تو کہاں لبے
جو دے تو شوق سی دی تیری آبرو کیا ہے

دکہانہ دولت شیرین جو اوسکی لب پہ ہے
ہماری زخم کو یہ حاجت رفو کیا ہے

## بسیر کے اشعار متفرق تذکرہ دن سی

سنکے ذکر چشم دیوانہ ہوا
حیف افسوس مجھکو فسانہ ہوا

شکل شکست آپ ہی ممکن ہو کس طرح
تار سرشک دیدہ گریبان کا ٹوٹنا

آہ نے دل سی جب تپاک کیا
لا کہہ کا گہر جلا کے خاک کیا

در گذشت یہ کعبہ سی آ کے بیٹھے ہیں
اوٹھیں گے کیسے کہ قرآن اوٹھا کے بیٹھے ہیں

مریض غم کو تیری تاکہ پھر نہ ہونہ دکہلا

تاک میں اپنی لگا ہے محتسب
دخت رز سے جب کہ یار نہ ہوا

ہوتے ہیں نا پدید ستارے صبح
پیری میں کچھ عجب نہیں دندان کا ٹوٹنا

کعبہ دل میں ہے وہ خدا ہیں آپ
سجدہ بت نہیں خدا ہیں آپ

اوٹھانہ پھر خدا انکو ای سگ دربار
ہزار منت دربان اوٹھا کے بیٹھے ہیں

سحر صبح چہارم یہ جا کے بیٹھے ہیں

## مخمس بزبان بھاکھا بطور اشتپدی مسمی بہ رام بان بر غزل فارسی امیر خسرو دہلوی رحمہ اللہ

سورت چھبیلی من لبی سندر سلونی سانوری
ماتہے تلک کاندہے لٹ جمنا کے تٹ نکہہ بانسری
لوچن بسال اور کہو بسال اوبن کی مال تس پہری
اے چہرہ زیبای تو رشک بتان آذری
ہر چند وصفت میکنم در حسن ازان بالا تری

سانول ہرن مانوہرن کومل چرن بن بن پہری
نیندوں میں چہل سینوں میں بل چنچل چپل چھٹ پٹ بہی
مکھہ پہ لنک لٹکن کی تک تکہ سکہ سے جھکرت اتری
تو از پری چابکتری وز برگ گل نازک تری
وز ہر چہ گویم بہتری حقا عجائب دلبری

تو کھنڈ ساتوں دیپ میں بہرت پہر اسلیے جنم
ترے جیسے سنہل دیکھے کسور مانکے سنہل دس کم سے کم
ڈہونڈہا اودیسے بستا لون ہر جگہ میں کرا وتم کرم
آفاق را گردیدہ ام مہر بتان ورزیدہ ام
بسیار خوبان دیدہ ام لیکن تو چیزی دیگری

قدرت نے لکہی صفت ہنسنے نظم میں

قلادہ آسمان کا زمین سی ملا دیا
سر برہمن کا حسن ہے اتنا کمال حور

یکدن وہ دن کہ کہا یگا بخت جوان مجھے
فردوس سے لطیف ہے ہندوستان مجھے

ہوگی نصیب خدمت پیر مغان مجھے

پروانہ تخلص راجہ جسونت سنگہ عرف کاکا جی ابن راجہ بینی بہادر قوم کایتہ اعاظم ازاکین نواب شجاع الدولہ بہادر والی اودہ ہسی ایک جوان خورم و شگفتہ خوش اقبال و پری جمال تہے اور وہ اردو زبان میں صاحب دیوان گزری ہیں اکثر محقق لوگ اونکو سرب سنگہ دیوانہ کے شاگردوں میں سے خیال کرتے ہیں اور جو بعض میر حسن اور مصحفی کا شاگرد لکہتے ہیں اوسپر اعتبار نہیں اردو کی شاعری کو حضرت پروانہ نے اپنے عہد میں خوب ترقی دی وہ بہی اپنے استاد سرب سنگہ دیوانہ کے بڑے حامی اور مربی اس زبان کے تہے اور فارسی کی شعرگوئی میں بہی بڑا ملکہ رکہتے تہے چنانچہ ایک دفعہ شیخ علی حزین اصفہانی کی ملاقات کو گئے شیخ نے نازک دماغی سے کہلا بہیجا کہ مصرعہ درین بزم رہ نیست بیگانہ را کاکا جی نے فوراً جواب دیا مصرعہ کہ پروانگی داد پروانہ را حزین اس لطیفۂ فی البدیہہ کے سننے سے بہت محظوظ اور مسرور ہوا اور بلاکر نہایت تعظیم و تکریم کی مندرجہ ذیل اشعار پروانہ کے روشن بیانی سے ہیں۔

نسیم آہ نے شاید سیکہے کی تاثیر
سدا ہے جام مے سرشار چشم مست تیرے
آئینہ سا ان ہے صفا جوہر کو زنگ غم
صادق نہ سمجہ اسکو محبت ہیں کاذب

شگفتگی سے تیری غنچہ دہان برسے
صراحی بہی خجل ہے اس کی تصویر کر دیکہے
اس مصرع میں کہ عیب ہنر دونوں آتے ہیں
جو صبح مثل چاک گریبان نہیں ہے

جو گزری عاشق حزین کی وہ تصویر کر دیکہے
کیا جانئے ہمدم کہ آ دیکہے ہم تو
کہتے ہیں عندلیب چمن میں پکار کے
میں ہیں او دو محبوب ہے مجبور کر کا ہو

نہ نکلے خون دل راحون بکر تصویر کر دیکہے
ہر چند سینہ ہا ہے رہی پر دل کو غش آیا
اپنی ہی پن پہرتی ہے پہرین وہ بہار کے
دیکہے ہی تہی وہ رشک غنچہ کرکا ہو

سروپ لالہ انگدرای خلف بیشری داس متوطن فرخ آباد —

شمشاد منفعل ہو تو تیا ہی باغ
وہ قدرکشی جو آکے لب آب جو کرین

پری تخلص چہمن ریختی گو باشندہ دہلی شاگرد مرزا رحیم الدین حیا۔ یہ دو شعر اونکے ہیں۔

ابکی جو مرد ہے وہ ہین دغا باز و بیوفا
اگلے تماش بین خدا جانے کیا ہوئے
دلکو ہی آنا تہا تیرے ماہ صیام میں
درگور مرد ہے میری سنڈر قضا ہو

پریشان تخلص منو لال شاگرد شاہ نصیر اور حال معلوم نہیں —

خود بخود الجہی کوئی یک بارسی حال ہے
ہر بات پہ چیڑ ہی ہر حرف پہ گالی ہے
ہم ایسے تو اوچہا وغیرہ ایسے تو اٹہو
یہ وضع نئی جانان کیا تم نے نکالی ہے

پریشان تخلص پنڈت ولد پنڈت جوالا پرشاد آذر کشمیری نام نہیں معلوم ہوا۔

میں وہ نہیں ہوں کہ مجھکو اثر ہو کچہ
ہوں شمع میں لیکن پہر تہا ہوں
جہاں رات دن سمار فیض علم

سنا کسا ری نصیحت سنا گا پہر کیا
اہی روح پہر جا خبر آتی ہی کسکی
کبہی ہم پر ہی کرے احسان ساقی ایک جام کا
کیا تہا مدرسہ عشق میں سبق پڑہنے

یہ ہمنی ایا دہان میں یہاں پہر یان
رہا مدت تعلق اپنی دلکو ایک گل کا
زمانہ خود سمجہ دمفتون ہے ہر عضو مصفا کا
بغل میں کہتا تہا تو قل کتاب کے بدلے

بہشت میں بہی اگر شیخ جائیگا پہر کیا
بہشت سے تو ہمیں بہی خوش ہے
ہمارا جسم کا پتلا مگر ملا ہی جادو کا

**پوران** تخلص پورن سنگہ قوم کایتہ ساکن قدیم شہر دہلی شاگرد سعادت یار خان رنگین علم سنسکرت اور طبابت ہندی مین مہارت کامل رکھتے تھے مگر بسبب بدمزاجی کے بیمار آدمیون کی طرف کم التفات کرتے تھے اور ہدیہ و تحفہ کسیکا کبھی نہین لیتے تھے شراب کی صحبت سے بالکل اجتناب تہا حالانکہ کایتہ تھے فارسی مین بہی کسیقدر اونکو ضروری دستگاہ تھی مگر شعر زبان ریختہ مین کہتے تھے اور گو اونکی زبان بہت شستہ و صاف نہ تھی لیکن بعض شعر سے طرز معنی بندی عیان ہے اور یہ شعر اونکی تذکرہ گلستان سخن سے یہان لکھے جاتے ہین۔

ہم نام رہا ہی سہی پیار مین ہی بدنام
اس راہ مین جو اور ہی لازم ہو سو ہو اپنا

دل چاہ زنخدان مین ہے جب سے اسیر اپنا
سامان سفر کبھی تیار فقیر اپنا

شمشیر تو وہ ابرو و مسی لبہ جلا ہی
پلینہ و خم کاکل ہت جا ہو دل تنگ

چھوڑا ہی نگہ ظالم تو بہی کبہی تیر اپنا
اس راہ مین تو چلکر ہو دے نہ خجل شکوہ

**پیر** تخلص مہاراج سنگہ برہمن سکنہ قدیم متہرا اوایل مین جوان تخلص کرتے تھے اور باوجودیکہ ذات کے چوبے تھے جو پرخوری مین مشہور ہین مگر رات دن مین ایک دفعہ سے زیادہ کہانا نہین کہاتے تھے اور وہ بہی لقمہ چند کے سوا طبیعت کو گوارا نہ تھے اور نمکین کہانون کے علاوہ اور سب قسم کے اطعمہ سے احتراز تہا شکستہ خط بہت درست لکھتے تھے اور جلد لکھنے مین بہت تیز تھے وطن مین کبھی کبھی اور دہلی مین اکثر رہا کرتے تھے مندرجہ ذیل شعر اونکی صاحب تذکرہ گلستان سخن نے لکھے ہین وہ یہان نقل ہوتے ہین

رات کاٹی ہی تیر اشتعلا رشک زلف

اس سے کیا تجھکو کہ ہے حال پریشان میرا
تجہ پر سوبار دیون اپنی تو ہرگز نہ جا

ہین وہ خاک ترا فسردہ ہون جون صبح
تیرا کب سمجہا جیتا اس خاک دامن گیر

داغ خورشید ہے یک اخگر سوزان میرا

**پیاری** تخلص لالہ رادہے لال سکنہ متہرا۔

لگا جب میان پیار یکا تو ہاتف غیب کہتا ہے
ہجز آہ رسا کے کون اپنا رہ نما ہوتا

**پہوڑ** ۔ تربینی لال قوم کایتہ پانی پتی کبہی کبہی متسخر کے شعر موزون کرتے ہین اور جب اچہی شعر کہتے ہین تو صغیر تخلص لاتے ہین۔ یہہ ایک شعر ان حضرت کا نادر صاحب نے لکھا تہا سو یہان درج ہوا۔

کتنے کی کہان ہین بیچے جوری کر پہوڑ
پہرنا ہی لٹہہ لیی ہت کنجر تمام راتا

**تاب** تخلص شتاب رای برہمن کشمیری باشندہ دہلی ایک شاعر شیرین سخن تہی اور علم شعر مین بالغ فن چنانچہ اشعار ذیل سی ظاہر ہے

خوبیو تجہے ہمیشہ سی مہار اگر ایسی
تو کا میکو بنتی مرہی ہی ضبط گر ایسے
یا تنگ نکر ناصح نادان مجہے ایسا
یا چل کے دکہا دہمن ایسا کمر ایسے

**تابان** تخلص پنڈت مہتاب رای بارہ برس کے عمر ہتی کہ انہون نے میر درد کے مشاعرہ مین ایک غزل پڑہی جسکا مطلع یہ ہے

شعلہ شہر کا وہ تہا میرا اس لئے داغ ہے
آخر کو آگ لگ گئی گہر کے چراغ سے

اوسوقت وہ گلے مین ہنسلی پہنے ہوئے تھے ایک شاعر نے طنز کی راہ سے کہا کہ پنڈت صاحب کوی شعر آپنے اپنی اس طوق گلو کی شان مین بہی کہا ہے جواب دیا کہ نہین مگر اب کہتا ہون اور دو تین لحہ کی بعد یہ مطلع پڑہا اہل شاعر

سنکر یول اوٹھے کہ خدا تمہارا حافظ رہے | اسیری عشق کو منظور تھے میرے گرد پہیر | پہنا طوق منت کے سہارے میرے گرد پہیر

**تاثیر** تخلص لالہ کنہیا لال ولد کیول کشن باشندہ فرخ آباد شاگرد رشید اسمعیل حسین منیر۔

تیری گلی میں ٹہ سکے ایکبار تا
کہجلا ادسکی بیٹھہ میری سامنے رقیب

شاخ خزان رسیدہ ہین اپنے گلعذار تا
اللہ خشک ہو صفت لپٹ خار تا

خنجر سی لگی سنکر دو ٹکڑے ہو گرد
تا لوٹکو ناچ مین جو مکر اوٹھاتے

میرا کلیجہ پر گیا ای گلعذار تاہہ
دریا حسن آپ کا بہ جای جار تاہہ

**تجلی** تخلص للی جی شاگرد منشی مینڈولال زار۔

مختار ہی وہ چاہے مجھے دیکھے نہ دیکھے
جان بخشی مجھے نہیں ہین وہ بلاکے کالی

آنکھہ اپنی تو ادس رونق محفل سے لگی ہے
چہوتا مشاطہ ذرا خوب سجھاکر گیسو

نرگس اوس غنچہ گل کے تو نظر کر گیسو
ہے تمکنت اونکی بہونی ہی ہے سند مہتاب

سنبل باغ جہان سجے ہی ہیں بہتر گیسو
سچ اگر کہئے تو ہین حسن کے زیور گیسو

**تحسین** تخلص لالہ بلدیو سہای ساکن متہرا۔

ترپتی ہجر مین کیون یا دل جاکہ خم خوردہ کے
جو آغوش تصور مین سپرد ہ مر پاہوتا

**تسلی** لالہ ٹیکارام ولد بخشی گوپال رای برادر خورد بخشی ہولانا تہہ جو نواب وزیر الملک اصف الدولہ کے بخشی تہی اور اردو مین غلام ہمدانی مصحفی کے اور فارسی مین مرزا فاخر مکین کے شاگرد تہے وطن اونکا اٹاوہ تہا اور یہ خود لکھنو مین پیدا ہوئے تہہ

دیکھی مین جو اس دیدہ اشکبار کا
گو دل مین خفا ہی تو پہ اسباب کو نازکا

ہو جاے شوق جگر رگ ابر بہار کا
کہہ بیٹھوں مت عاشق دلگیر کے موتہہ
کیا منہ جو چڑہی کوئی تیر کے منہ پر

آنکہین سحر تلک میری در پر لگی رہین
اب بہی اس نیم جان مین کچھ ہے
یہ ہم ہی گلا کہہ دیا شمشیر کے منہ پر

کیا پوچھتی ہو حال شب انتظار کا
فائدہ امتحان مین کچھ ہے

**تسلیم** تخلص دیبی پرشاد بن سادہو رام شاگرد اسمعیل حسین منیر

بیمار محبت کو شفا ہو نہیں سکتی

اچھا یہ مرض ہی کہ دوا ہو نہیں سکتے
پر تمکہہ یار سی کیون دلکو بچای

فریاد سی کیا فایدہ ہنگام مصیبت
تسلیم سے ہرگز یہ خطا ہو نہیں سکتی

کچھ آہ ضعیفی مین عصا ہو نہیں سکتی

**تسکین** تخلص پنڈت گنگا داس کشمیری۔

عقل و خرد و طاقت او صبر و شکیبائی
جب سامنے وہ آیا ہم سب یہ لٹا بیٹھے

**تمنا** تخلص منشی کیول پرشاد ساکنہ لکھنو۔

نہیں ہے کوئی ہاے دیرینہ باغبان اپنا

چمن اپنا نہ گل اپنا نہ سرو بوستان اپنا
کہے دیتا ہی چلا تمنا تیر سا ہو چکی

رسائی مرغ دل کی ہوگئی گو دام گیسو تک
ہو لا چیکا پڑی گوشہ مین اے ابر کمان اپنا

نہ ہو سنجا پرو دین تک طایر وہم و گمان اپنا

**تمنا** تخلص منشی رام سہای ساکن لکہنو محلہ نوبستہ قوم کایتہ سکسینہ خلف منشی پورنچند مالک مطبع و اخبار تمنای علم فارسی و انگریزی مین صاحب استعداد مین اور شاید ہو سے سررشتہ تعلیم اودہ کے صدر دفتر مین ملازم اور کئی سال سی اخبار سررشتہ تعلیم کے مہتمم و منتظم ہیں شاد آدمی بہت با اخلاق اور صاحب جوہر معلوم ہوتے ہین اونکی تحریر سے جو میری نام آئے تہے طرز خوشخوئی و

وناسجوی عیان ہے اونکی بہائی بہی منشی دوارکا پرشاد افق اور منشی باتا پرشاد نیسان بہی بڑے ذی شعور شاعر اور طبیعت دار آدمی ہیں گویا این خانہ تمام آفتاب کے مثل اس خاندان پر صادق آتی ہے یہہ حضرت تمنا ابتک مندرجہ ذیل کتب تصنیف مشتہر کر چکے ہیں اور دیوان مرتب ہو رہا ہے — ۱- رام رہس پنچ ادہیائی ۲ گیتا ماہاتم ۳ رسوم التعلیمات ۴ تقدیری کرشمہ (۵) مثنوی سنبلستان حیرت - اسمین مہاراجہ جنگ بہادر وزیر نیپال کی وفات اور اونکی رانیون کے ستی ہونے کا احوال درج ہے اور اس کتاب کے حسن تالیف کا صلہ سرکار نیپال سے مل بہی چکا ہے - ۶ - گلگشت باغ لکھنو - حضور پرنس آف ویلز ولیعہد جناب ملکہ معظمہ کے حال مین —

۷ نظم دلپذیر اردو اسکا صلہ مہاراجہ صاحب بلرام پور نے دیا تہا ۸ مثنوی گلزار فرنگ قصہ عاشقانہ ۹ نافع صحبت ۱۰- یادگار ریاست الور - ۱۱ یادگار ریاست بہوپال ۱۲ گلدستہ کشمیر ۱۳ چمنستان میسور ۱۴ گلدستہ بستا ۱۵ احسن التواریخ نثر اردو اسمین اودہ کے تاریخ ہے ۱۶ اشکار نامہ اسد جنگ ۱۷ گلدستہ باغ نشاط ۱۸- افضل التواریخ اودہ کے حالات مین ۱۹- اشرف التواریخ ۲۰ رام لیلا نظم اردو ۲۱ گلزار فرنگ ۲۲ رام لیلا ۲۳ نشتر لیلا در اشعار تمنا یہ ہین —

| | |
|---|---|
| بتوں سے ہم دل لگا چکے ہین سب اونکی سختی اوٹھا چکے ہین | ہم آپ خود کو مٹا چکے ہین کہ سل پہ پتھر گرا چکے ہین |
| خمار دیرینہ جوش پر ہے پلا دے جی ساقیا کدہر ہے | ہمارے بہی کچھہ سمجھے خبر ہے کہ ہم بہی محفل مین آچکے ہین |
| وہ جان جان ہین تو ہم ہین بیجان وہ شاہ خوبان ہم اونپہ قربان | اگر لیے ہین وہ تیغ بران تو ہم بہی گردن جھکا چکے ہین |
| عجیب بنیا کا حال دیکھا کمال ہے کو زوال دیکھا | اونہین کو اب پر ملال دیکھا جو لطف راحت اوٹھا چکے ہین |
| جو عشقبازی مین ہم ہین یکتا وہ حسن مین فرد ہین تمنا | اونہوں نے ہمکو بہی آزمایا ہم اونکو بہی آزما چکے ہین |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ظہور صبح سے کیا رخنہ گرد یا ابتر | فروغ شمع کا پروانہ کا ارباب محفل کا | فنا کے بعد رہتا ہے تمنا ذکر خیر اکثر | سخندان کا سخن کا شعر کا استاد کامل کا |
| سر پہ چہرہ شانہ نہ گر پہونچی یہ گیسو | پانوں پہ چھونے چلے اب سر ہی اتر کر گیسو | ہو الگ رخ سے جو وہ میری لحد پر گیسو | چادر گل کی عوض ٹنگی چادر گیسو |
| سانپ تھے بہاگ گیا شیشی مین لگ کر | خوب پوشیدہ کئے تمنے دکہا کر گیسو | صبح رخسار سی ہی قدر شب لقا در ن | لگیے ہین شب معراج سے بہتر گیسو |
| ہی عیان یار تیرے خاک و آتش و آب دہو | سیکڑون مطلب نکلتے ہین جو ہین ہیچ جا ایک | سچ ہی کیونکر ہو سکے مہر و مہر ... | طالب بیعت سی آپ کی سرکار ایک |
| | زیر پیشانی ہی ابرو اور وہ ہین ... | عرش کے سایہ ہین ... طاق ... | |

تمیز منشی کالے رائے ولد بیہی پرشاد عزیز باشندہ فتح گڑھ —

| | | | |
|---|---|---|---|
| ایسے وہ ہین جو سمجھے تیری خاک راہ ہو | منشی خود طالب گور و کفن کی ہے | اونگلی سی جب اشارہ کیا یون اٹھا دیئے | کنجی ہمارے ہاتھ مین قفل دہن کی |

تمکین تخلص پنڈت بخت مل کشمیری شاگرد پنڈت لچھمی رام فدا —

| | | | |
|---|---|---|---|
| | مشتاق قدم بوسی ہے جانا بیابان | لاتی ہی لا بیتری شوریدہ سر | |

**جوہر** تخلص جواہر سنگہ شاگرد میاں جرأت یہ حضرت اوجاگر طوائف پہ عاشق تہے۔

جلوے سے تیرے ہی ہویں سارا جہاں اوجاگر ۔ خورشید سی ہو جیسے سب آسماں اوجاگر

**جودت** تخلص ہری رام مرشدآبادی شاہ عالم بادشاہ کی عہد مین نواب علاء الدولہ کے سرکار مین توسل رکہتے تہے اور وطن اونکا کٹک صوبہ اڈیسہ تہا۔

واعظ کی بات دل سی نہین کہتے کار گر ۔ پتہر کی چوٹ شیشۂ دل سی نہی کار گر

**جودت** تخلص لالہ بنالال تلمیذ سید احمد نکہت۔

جب طلب کرتا ہون تو منہ کی تری تیغ نگاہ ۔ مجکو سودا آج اے جودت شتابہ ہو گیا

**جوش** تخلص لالہ سریرام خلف لالہ شیو سہاے برق مختار عدالت فوجداری میرٹہہ یہ شعراونکی حضرت مشتاق کی ذریعہ سے پہنچی تہے

اوسکے کوچے مین مجکو جانے دو ۔ طپش دل ذرا بجہانے دو

جوشش یار نگی تو بہلا کہون مین ۔ زلف ناگن کو کاٹ کہانے دو

**جوش** تخلص بابو کلیان سنگہ قوم کایتہ بہٹ ناگر خلف لالہ دیوان سنگہ نبیرہ لالہ نونندہ راے باشندہ سکندرآباد ضلع بلندشہر ایک نوجوان علم انگریزی اور فارسی سے ماہر مولدمنشا شہر اجمیر اور حال میں نوکری سیول کلرک شہر بیاور عرف نیانگر مین اونہون نے فارسی میری والد سے پڑہی ہے اور اب سنا ہے کہ شعر بہی کہتے ہین گو مری دیکہنے مین اونکا کہا ہوا نہین آیا

**جوگل** کشور خلف دیوان تربہون لال متوطن بلدہ بہوپال منشی انگلش نویس اور شاعر نازک خیال ہین اور خوشنویسی مین صاحب کمال یہ دو شعر اونکی تذکرہ فرح بخش شعراے بہوپال سے لکہے گئے اور ایک فارسی شعر بہی اونکا بطور نمونہ کے یہان لکہا جاتا ہے جو اول جلد مین لکہنے سے رہگیا تہا اور ان شعرون سے معلوم ہوتا ہے کہ منشی صاحب دونون زبانون مین خوب گویا ہین۔

## اشعار اردو

وہ دن بہشتی میرا ہم خانہ ہوا ہے ۔ فردوس برین آج یہ کاشانہ ہوا ہے

کچہ ہمین نام خدا پر وہ آسیم و زر نہین ۔ خاک کو ہی پار کیا اکسیر سے بہتر نہین

## شعر فارسی

اورکا گل شبیہ شانۂ عاج ۔ یا در خشید برق در شب داج

**جوہر** تخلص جوہر لعل شاگرد غلام عباس

جب کہ شمشیر سیاہ سے قاتل کا باہر ہو گیا ۔ سنکر دو تکلے سی تن ان سے جدا سر ہو گیا

**جوہر** تخلص پنڈت دینانات ولد پنڈت دیبی پرشاد عرف ساہبا ہی باشندہ لکہنو صاحب دیوان شاگرد آغا حسن امانت

قتل کراو قاتل ہے پیراہنے ناتہہ سے ۔ خنجر کو دیتا ہی کیون شمشیر اپنی ہاتہ سے

جب تلک ہوتی نہین تقدیر سے جوہر بہم ۔ زلف پیچہو کر اوس بت کا دل کی قید ہم

بن نہین پڑتی کوئی تدبیر اپنی ہاتہ سے ۔ پا ہی دلین ٹوٹ گئی زنجیر اپنی ہاتہ سی

**جوہر** تخلص بادہورام ساہو کار ولد جواہر لال فرخ آبادی شاگرد میر۔

نیند آنکہون مین پہر ہی کہان آتی ہے اب ہمکو ۔ اوسکے نصیب تہی جگائی کدہر ہے

ہر دم جدائی نہ محبت شب وصال ۔ جب نہ لگاہ آپ کی وقت سحر ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| | باہر نہیں ہیں حکم سے اوسی جان آپکے | دل سے نثار جان ہے قربان آپکے | |

جوہر تخلص سیوا رام قوم کایتہ سکسینہ بریلی بڑے فصیح اور بلیغ شاعر ہو گزرے ہیں اور علم نحو میں اونہوں نے ایک نہایت عمدہ قصیدہ جوہر الترکیب نام لکھا ہے کہ مثل اوسکے آجتک دیکھنے میں نہیں آیا ہے اور اوسکو طالبان علم صرف نحو بڑی رغبت سے حفظ کرتے ہیں یہہ دو شعر فارسی اونکی اوسی کتاب کے ہیں جو یہان بطور نمونہ کے لکھے جاتے ہیں اول جلد میں سہو سے رہ گئی تھے —

| | | | |
|---|---|---|---|
| بعد حمد و نعت و مدح ظل سبحانی تمام | خواندم جوہر این قصیدہ جوہر الترکیب نام | باہمہ تحقیق بہر مبتدی و منتہی | منتظم کردم اصول نحو در فارسی کلام |

جوہر تخلص راے جواہر سنگہ ہندو نیں نامی شاعر اودہ کا یتہون میں فخر خاندان ہیں اور آج مثل اونکی شاعر منشی اور نکتہ پرداز اشخاص بہت کم ہندوستان میں ہیں اونکی کہنہ مشقی روز نئے نئے مضمون ایجاد کرتے ہیں اور اونکی شاگردون سے وقتاً فوقتاً علم سخن اور فن شعر کو ترقی ہوتی جاتی ہے اگرچہ ہم مختصر ذکر اون کا تذکرہ معیار الشعراء ہنود میں لکھ چکے ہیں مگر مزید حالات اونکی سوانح عمری کے جو بعد کو معلوم ہوئی بخوشی یہان درج کرتے ہیں اور وہ یہہ ہیں کہ جوہر لکھنوی قوم کایتہ سکسینہ دہلوی الاصل ہیں جد اعلی انکے راجہ پورنچند ہمراہ اجداد سلاطین اودہ سلطنت دہلی کی طرف سے ملک اودہ کی تسخیر اور انتظام کو آئی تھے راے بہاری لعل صاحب پردادا انکی اور راے بختاور سنگہ صاحب انکی والد ماجد کا مولد بیت السلطنت لکہنو ہے راجہ صاحب رام دہلوی انکے دادا کے بڑے بہائی اور راجا بہادر سنگہ انکے چچا مختار و منتظم املاک و ریاست شاہان اودہ واقع دہلی کے رہے اور املاک کثیر انکے نامی بزرگون کی لکھنؤ میں محلہ پورن ٹولہ کے نام سے مشہور تہے جو بعد غدر ۱۸۵۷ع میں حکام انگریزی نے اس اندیشہ سے گروا دی کہ پہر باغی کہین اوسمین متحصن ہون ان کے دادا کے ایک مجہلے بہائی راے منو لال صاحب صفا تخلص بڑے عالم و فاضل عربی و فارسی کے اور شاعر اردو فارسی کے منجملہ اساتذہ تہے یہہ شعر مشہور عام ہے — چرخ کو کب یہ سلیقہ ہے ستمگاری میں — کوئی معشوق ہے اس پردہ زنگاری میں — اور یہ راے جی صاحب مہاراجہ جہاؤ لال بہادر جنرل افواج و وزیر جنگ نواب آصف الدولہ بہادر والی اودہ کے داماد تہے — حضرت جوہر اندک سن شعور سے اپنے دادا اور نیز اپنے حقیقی ماموں راجہ لعلجی بہادر جنرل و بخشی الممالک فوج شاہی کے ساتہ حکام اودہ کے دربار میں جاتے اور جرنیلی و بخشی گری میں ملازم شاہی ہو کر بعز و امتیاز کام کرتے رہے تہے اوسی زمانہ سے اونکو شاعری کا شوق پیدا ہوا اور اپنے والد ماجد اور چچاؤن سے کہ سب عالم علم عربی فارسی اور ترکی وغیرہ کے تہے نیز زبان کی تحقیق کا بہی ذوق بہم پہونچا ابتدا مشق شعر اردو کی ناسخ سے کی دو ایک غزل دکہانے کی نوبت آئی تہی کہ ناسخ نے قضا کی جو ملک الشعراے متاخرین اردو لکہنؤ میں گذرے ہیں اونکی بعد چندی صحبت مشق غزل اردو کی خواجہ وزیر وزیر تخلص سے رہی جو عمدہ اور افضل شاگرد ناسخ کے شاگردون سے تہے اور اول دیوان فارسی کا ملا ناطق مکرانی کے مشورہ سے کہ جو بہترین شعراے زبان ایران سے وارد لکہنؤ ہوئے تہے مرتب کیا

ہمیشہ منجملہ شعرائے اعظم تمام شاعروں کی اساتذہ زبان فارسی و اردو مین شریک حال و ہم سخن رہے بعد انتقال
راجہ تعلجی بہادر جنرل و بخشی الممالک اودھ کے جب کہ راجہ الفت رای بہادر الفت تخلص بجای پدر جنرل و بخشی
ہوئے جوہر بہ ساہمت برادرانہ ان برادر بزرگ سی جدا ہوکر دفتر دیوانی شاہی مین کہ انکے جدی بزرگون کا موروثی
دفتر تہا اور اوسوقت بسلسلہ رشتہ داری انکے بزرگون کے مشیر الدولہ مؤید الملک مہاراج ادہراج بالکرشن بہادر
جسارت جنگ کے پاس نام تہا بجائے والد بزرگوار اپنے کے مقرر ہوئے فخر الدولہ منشی الملک راجہ رتن سنگہ بہادر ہشیار
جنگ زخمی تخلص نامی فاضل متبحر میر منشی سلطنت اودھ جنکا دیوان زخمی چہپا ہوا موجود اور شرح گل کشتی فارسی اور
بہت رسالے ریاضی وغیرہ مین مشہور ہین وہ بہی ان جوہر صاحب کی ماموں تہے اور رای بالک رام جنکا توپخانہ
مالک گنج مشہور ہے ماموں انکی والدہ کے تہے اور راجہ بہگوان داس صوبہ دار کہیر یعنی ملک روہیلکہنڈ نانا
انکی والدہ کے تہے اور نواب افتخار الدولہ فضل الملک مہاراجہ میوا رام بہادر صلابت جنگ دیوان اودھ و ہم نسبتہ
وزیر اعظم بہی انکے عزیز قریب اور راج راجہ ادہراج پیشوا بردہان راجہ مراد سنگہ بہادر منشی و مہتمم بیت الضرب
سکہ شاہی انکے خالہ زاد بہائی تہے غرض یہ مختصر ذکر انکے جدی اور مادری بزرگون کا ہوا اور اسی سے معلوم ہوتا ہے
کہ یہ حضرت کسقدر عالیخاندان اور حسیب و نسیب عالی دودمان ہین یہ جب ۱۸۵۶ء مین انقلاب سلطنت
لکہنو کا بعہد واجد علیشاہ بادشاہ ہوا جوہر نے بحکم شاہی بہ ترتیب کاغذات مال انتظام سرکار انگریزی کا
کرایا اور مہاراجہ بالکرشن نے انکا موروثی دفتر انکے سپرد کردیا ۱۸۵۷ء مین غدر ہوا ۱۸۵۸ء مین پہر از سر نو
کاغذات مال درست کئے اور محکمہ اسپشل کمشنری سے انتظام سرکار انگریزی کا کرایا بعدہ بحکمہ چیف کمشنری ملک
اودہ منتظم دفتر و اہلکار منشی و صاحب دستخط رہے بعد تخفیف دفتر فارسی صدر تحصیلداری موہن لعل گنج و ملیح
آباد و صدر لکہنو چند سال تک رہے اور بعدہ اسسٹنٹ کمشنرون کے امتحان مین بہی کامیاب ہوکر اختیارات عہدہ
حاصل کئی اب بکمال عنایت و جوہر شناسی ہز ہائی نس سر مہاراجہ دگ بجے سنگہ صاحب بہادر کے سی
ایس آئی والی بلرام پور و تلسی پور و خردہ وغیرہ راجہ تخلص صاحب دیوان کی اونکے منشی اور مصاحب ہین اور منشی
رای تارا چند صاحب خلف اکبر جوہر مصاحب و منشی انگریزی سر مہاراجہ صاحب بہادر موصوف کے بشرف
و امتیاز تمام ہین اور اونکی منجھلے بیٹے منشی البیلے پرشاد کے واسطے بہی کہ بہت اچہی خط اور طبیعت دار ہین بہت
رعایتی عنایت ہین اور اونکی علاوہ اور فرزندون پر بہی رعایت کامل ہے اور منشی لالچند صاحب نسخہ دولتن
اور انشا انکی بہی چہپی ہوئی مشہور ہے انکے بہائی کے خسر تہے اور منشی دولت رای شوق مخاطب براجہ بندا پرشاد جو خازن
راجہ کندن لال اور بہنولال کی شاہ اودھ کے میر منشی تہے اور واجد علیشاہ کے ہمراہ کلکتہ کو گئے اور منشی
طوطا رام شاعر صاحب دیوان مشہور و معروف انکے سمدہی ہین کہ انکی خلف اکبر رای تارا چند جی کے منسوب ہین انکی

| | | | |
|---|---|---|---|
| دریا کا شور قطرہ کو ہرگز رہا نہیں | منصور کی شکست تھا دعویٰ یہ دار کا | فرقت میں جاتا ہوں کبوتر کو جو رسل | پیغام کو بشر تو کہاں جانور نہ تھا |
| چشم وحشی میں تری خال نظر آتا ہے | تیرے آہو نے کیا نافہ آہو پیدا | رہ نہ جائیں گے کسی حال میں اُن سرو اُن | تیری وحشی ہی کی بنگئے رم آہو پیدا |
| بوسہ چشم پر ابرو کو دکھا کر یہ کہا | شمع ہی صید جو کعبہ میں ہوا پیدا | وہ جوانی کی مری لب کم سن میں کہاں | غنچہ جب تک نہ ہو گل ہو خوشبو پیدا |

جوہری تخلص جبالال پرشاد قوم کایتہ باشندہ شہر اناؤ علاقہ دریا | لیں قلم میری کیا کہا ایک گا سنگ جانان | نہ بدن ہان کہ پیش جان ارش [illegible]

جاہمن تخلص چمن ناتھ قوم کایتہ متوطن دہلی شاگرد میر مہدی ایک شخص مازہ فکر کہن مشق تھے اور حال معلوم نہیں۔

| | |
|---|---|
| دل جلن سینہ عشق کی آتش سے جلگیا | ایک آہ کھینچتے ہی میرا دم نکلگیا |

جشمل قوم کایتہ ساکنہ الہ آباد محافظ دفتر کلکٹری بنارس خلف منشی موتی لال میر منشی رزیڈنسی بدریل کھنڈ انکا ایک قصیدہ انکے بیٹے دیو کی نندن ہنر تخلص نے بہیجا تہا اوسمین سے یہ شعر منتخب ہوا۔

| | |
|---|---|
| ہوئی کیسے کیسے جوانمرد پیدا | بناتی زمین پر مکان کیسی کیسے |

چمن تخلص بہاری لال ولد گنگا پرشاد شاگرد مقصود عالم سررشتہ دار عدالت سیتاپور۔

| | |
|---|---|
| رہی بعد فنا برباد مٹی جسم لاغر کے | نشان آرام کا ہمنے نہ زیر آسمان پایا |

چمن تخلص شادی لال کایتہ سکسینہ لکھنوی برادرزادہ حقیقی منشی رام سہائے رونق اوستاد فارسی اردو کے ہین اونکا یہ مطلع عشق الہی جان طوائف مین مشہور و زبان زد عام ہے۔

| | |
|---|---|
| سرنامہ صنم نام خدا ہے | الہی جان کا رتبہ بڑا ہے |

قصہ الف لیلہ کی دو ہائی سو راتین انہون نے بہی نظم کی ہین اور یہ نظم بنام جلد چہارم الف لیلہ تو منظوم ۱۲۶۵ھ مین چہپی ہے یہ چند شعر ساقی نامہ کے اوس سی لکہے جاتے مین کلام انکابہی بہت صاف سلیس اور شیرین ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| کدہر ہی ساقی ہکیش کدہر ہے | خود ہی سی تیرے ساقی ہی ہین کام | طبیعت کچہ ہمارے جوش پر ہی | نہ تیا دوسرا وہی ایک ہی جام |
| ہزارون کو ملاے سینکڑون جام | رکہہ ایسے دور مین ہمکو نہ ناکام | الہی لطف کی رکہتا نہین گر | |
| بہت جلد صراحی بہر کے جی لا | ہوس نے بیطرح مجکو ہی گہیرا | کہ تا ہو نظم شتر الف لیلا | بہرا ہی ساقی ہو مین مشتاق تیرا |
| جہلاک ساغر کا دکہلا تا ہی ساقی | طبیعت کیون ہے مایل بہر ہنسی | ہمین بہر جوش مین لاتا ہے ساقی | |

حامد تخلص گہنشی لال باشندہ منگیر ضلع بہار شاگرد حافظ ضیغم۔

| | |
|---|---|
| نامہ شوق رقم کرتا ہون اوسکو جانے | کیون لیے دود دل مشتاق کبوتر جانے |

حاضر تخلص سرادہا کشن خلف منشی بیج لعل مرحوم قوم کایتہ سری باستب کانپور کے پرگنہ نواب گنج مین رہتے ہین اور مختاری عدالت کرتے ہین توجہ دار ضلع مذکور کی کرتے مین ایک غزل انہون نے اپنی منشی راج بہادر زخمی کے خط مین بہیجی تہی اوسمین سے یہ چند شعر درج کیے جاتے ہین

| | | | |
|---|---|---|---|
| عیش کرتے ہین جو اینے سر کے گہر مین آگیا | فرق آیا میری آہون کے اثر مین کیا کیا | نام کو بہی کبہی اوسکا نشان ہاتہ آیا | جستجو ہے کی تیری کمر مین کیا کیا |

حریف تخلص منشی لال باشندہ لکھنؤ برادر بینی پرشاد ظریف آنجہانی —

حسن تخلص لالہ پورن چند کایستھ سکسینہ ساکن لکھنؤ محلہ نوبستہ شاگرد منشی خیراتی لال شگفتہ اردو کے اچھے شاعر تھے

حشمتی لالہ ناتھا دین عظیم آبادی مصنف مظفر پور شاگرد وزیر علی عبرتی بیشتر شعر فارسی کہتے ہیں —

| | |
|---|---|
| دیکھینگے حسن جو تو پھسلیگا دل کدھر | [illegible] |

حضور تخلص لالہ بالمکند قوم کہتری دہلوی میر درد کے شاگرد تھے اور علم عربی میں خوب بہرہ رکھتے تھے —

| | | | |
|---|---|---|---|
| نہ پاؤں کو جنبش نہ ہاتھوں کو طاقت | جو اوٹھکے کھینچوں میں اب دامن یار کا | سر راہ بیٹھے صدا ہے یہ اپنی | کرا للہ یاری ہے دست دعا کا |
| بیان تجھ سے نہیں ہو سکتی آن بانکے | نہ آن اب ہی ہی سخن یار کے | جفا کو ہم وفا سمجھے ستم کو ہم کرم سمجھے | اور ہر کچھ دلین ہم سمجھے اور پھر [illegible] |
| ہے جس کی ہر ادا قیامت سحاب لطف | مستے کچھ ہی خو ہے اپنی تو نقاب زلف | آفت بلا و فتنہ و مار سیاہ دار | دیکھ میں عاشق اسکے ہی کیا کیا حجاب زلف |
| دیکھا نہیں جسکا جینا یا حضور آہ | دل کا چشم خناب ہے ہی خراب زلف | پھر ہی نبض دلکی سر انگشت کی تلے | سیاب ہے ہی پھر انگشت کی تلے |
| انگلی کا ہی ہوں تو دیکھا ہی کچھ چھوڑ | ہے آب خضر جسکے سر انگشت کے تلے | اعجاز ہے کہ ٹکڑے ہی ستارہ میں کر دیا | آیا نہیں ہے ساغر انگشت کی تلے |
| | مژگان سے تیرے تل ہے خط یار اے حضور | مٹ جائیگی حروف تیرا انگشت کے تلے | |

حضور تخلص امی نند لال ولد منشی گوبند سررشتہ دار ڈپٹی کلکٹر بندوبست ضلع میرٹھ شاگرد بنواری لال شعلہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| کب ڈر دیکھے ہیں یہاں دشمن کے لات سے | ہم کاٹ لیں زبان کو قلم کی نگاہ سے | پہلے لپیٹ سیر دیکھیے پھر رگ دیکھیے | ٹھوکر سے جی دہی تو اشارہ سے مر گئے |
| حضور تخلص پنڈت سری کرشن لکھنوی — | | سنتے ہی حال ار سر اتم جو سو گئے | کیا آپ نے بنایا کوئی قصہ خوان مجھے |
| سجدہ کیا پڑ کی ہی زمین کو سمجھ آسمان مجھے | ٹھوکر لیتی ہی زمین اگر آسمان ہے مجھے | ڈھونڈھتا کہاں ہیں ملا یار کا پتہ | چلتا ہوں لحد کو کوئی لامکان مجھے |
| گنائی دیکھ یا رسے اپنی اونچائی | اتنا سبک کیجیے کہ گذرے گران مجھے | دنیا کو لی تج جاونگا ڈر ہی کہیں فلک | رہنے دی ایک دم تیرے لئی مہمان مجھے |

حوشلم تخلص منشی دیپ چند قوم کہتری ولد منشی سیج لال سکنہ دہلی اپنے عہد میں علامہ ہو گذرے ہیں مرزا آغا درخشی صابر تخلص شاہزادہ دہلی اپنے تذکرہ گلستان سخن میں لکھتے ہیں کہ دیپ چند مرد معمر اور سنجیدہ تھے خط نستعلیق اور شکستہ خوب لکھتے تھے فارسی میں استعداد کامل تھی نثر طرازی کا طرز نہایت دلچسپ تھا۔ امیر خسرو کی طرز کے پیرو تھے محسنات بدیعی خصوصاً اشتقاق اور مراعات النظیر کی طرف التفات اس مرتبہ تھا کہ اکثر اوقات سلسلہ معنے کا ہاتھ سے جاتا رہتا تھا خزاین الفتوح کو جو امیر خسرو کا سکہ سخنوری اور متانت عبارت میں دستاویز منشیان ہے ایک قسم سے خلاصہ کر کے اوسکے معانی کو نثر متین میں لکھا حق یہ ہے کہ خوب لکھا کہیں کہیں مراعات لفظی کے قید نے اس نثر کو بھی حلیہ معانی سے معرا کر دیا لیکن باایں ہمہ خوبی اوس نثر کے دایرہ بیان سے خارج ہے مگر مذاق شعر سے بہرہ کم رکھتے تھے اسواسطے زمین شعر میں کبھی گذر نہ کیا عمر آخر میں خرافت اور کبرسن کے تقاضا سے یہ فکر بھی دامنگیر ہوا از بسکہ نظم میں مہارت نہ تھی اسلئے جو کہ انشاپردازی کی قدرت سے آگاہ نہ تھے وہ اشعار سنکر نامعتقد ہو جاتے تھے اور زبان طنز کو دراز کرتے غالباً

شعرگوئی کی طرف توجہ کرنا اختلال حواس کا نتیجہ تہا اور اس تخلص کا اختیار کرنا بہی اسی پر دال ہے بیس
برس کے قریب ہوئی کہ قضا کی — ایک دوسرے تذکرہ مین لکہا ہے کہ وہ ابن مقلہ کے لگائے ہوئے چہوٹون خط کو
خوب لکہتے تہے اور علم انشاپردازی مین اوستادی کا علم رکہتے تہے خزینۃ العلوم اور مینا بازار انکی تصنیفات سے ہے
میرے قدیمی دوست منشی درگاپرشاد صاحب نادر تخلص نے دہلی ہی جو بہت سے ہندو شاعرون کا احوال
اور کلام تلاش کرکے مجکو بہیجا ہے اوسمین ان حضرت کی نسبت یہ فقرات درج مین یہ شعرگوئی اونکا ٹریاپے کا
خبط تہا اور اسی سی اونہون نے اپنے نام کو بٹہ لگا لیا ورنہ نادر بے بدل اور ایسے زبردست تہے کہ آج کل مثل
اونکی کوئی نہین ہے متاب چند صاحب بہار کے شاگرد جو اندرسن تہے وہ انکی اوستاد تہے ایکدفعہ کا ذکر ہے
کہ آپ نواب جہجر کے سرکار مین نوکر ہوئے اور نواب کی طرف سے صاحب رزیڈنٹ کو خط لکہا یہان منشی سلطان
سنگہ قوم کہتری ہی جنکے بیٹے اور نواسے منشی وزیر سنگہ فیاضی مین دور دور نام کرکے ابہی سات آٹہہ برس پہلے
مرے مین وہ اس خط کا ایک فقرہ بہی نہین سمجہ سکے گو لیاقت منشی گری کی اونکو بہی اچہی تہی صاحب نے فرمایا کہ
منشی اسکو کیون نہین سناتے یہ کاغذ کس منشی کا لکہا ہوا ہے سلطان سنگہ نے ہاتہہ جوڑکر عرض کی کہ حضور
جس منشی نے اسکو لکہا ہے مین اوسکے آگے طفل مکتب ہون اور اوسکی مدقق عبارت کو نہین سمجہہ سکتا حکم ہوا کہ نواب کو
لکہو کہ آیندہ ایسے منشی سے خط لکہایا کرو کہ جسکی عبارت عام فہم ہو اسپر یہ منشی صاحب معزول ہوکر گہر آبیٹہے اور انکے
یہ بہی روایت مشہور ہے کہ جب دہلی مین فارسی دفتر تہا تو کسی تہانہ پہ محرر مقرر ہوگئے وہان ایک خفیف سے
خانہ جنگی ہوئی جسکے رپوٹ لکہتے مین اونہون نے جو نکتے دریان بہائین مگر جب صاحب نے زخمی کو دیکہا تو وہان سوا ایک
چوٹ لگنے کے اور کیا دہرا تہا اسپر یہ وہان سے بہی موقوف کیے گئے وہی مثل ہوئی کہ اے روشنی طبع تو برمن بلا
شدی انکی بیٹے دہرم چند نامی تہے — اونکو انتقال کیے ہوئی اتنک قریب پچاس برس کے گزری ہین یہ دو شعر
اونکی جو تذکرون مین درج تہے یہان لکہے گئے —

جبکہ آنکی خبر ہمنی سنی دلدار کی ۔۔۔ پہر گئی کانون مین اوس لفظ عنبربار کے
اے طبیب مرتے تو دوا سوچا کیا ۔۔۔ چہٹ گئین نبضین یہان اس عاشق بیمار کی

حیرت تخلص پنڈت اجودہیا پرشاد کشمیری لکہنوی قلندر بخش جرات کی شاگردون مین سے تہے انکی تصنیفات سے ایک
مختصر سا دیوان اور کئی مثنویان مین فن موسیقی مین مسلم اور تیراندازی مین قلم تہے اونہون نے بیشتر لکہنو مین اور کسقدر
دہلی مین گذران کی سنہ ۱۲[illegible] ہجری مین کہ اوسوقت صرف ۲۵ برس کی عمر تہی عالم فانی کو چہوڑا یہ شعر اون کا تذکرہ
گلستان سخن سے لکہا جاتا ہے

بہنگ نقش پا اوسکی گلی سی اوٹہہ نہین سکتا ۔۔۔ ہوا ممنون جہان خوب اپنی ناتوانی کا

حیرت تخلص ذوقی رام باشندہ دہلی خوشباش فرخ آباد

بہنگ آبلہ اے اے کیا زندگانی ہے ۔۔۔ کہ جسکے پاؤن پڑتا ہون اوسکو سرگرانی ہے

حیف تخلص موتی لال عرف ادیب سنگہ شاگرد مہر سوز لکہنو مین تہے

گلشن دہر مین کہیکر وہ ہلاتا ہے سر ۔۔۔ رازدان جنکے لئے کہات مین صبا دیکہے

کتابیں جیسے دیکھی ہیں اور اونہیں سے کچھ کچھ اشعار بطور انتخاب لکھے جاتے ہیں —

اشعار دیباچہ رامایں سے جو سنہ ۱۲۶۲ ہجری میں بعہد واجد علی شاہ بادشاہ لکھنؤ تصنیف ہوئے —

خدایا نامہ کو نام آوری دے　　قلم کو جلوۂ بال پری دے
مضامین ثنا میں تیری زبان ہو　　برنگ ابر نیسان درفشاں ہو
گہر افشاں جو یوں میرا قلم ہے　　سحاب لطف کا تیری کرم ہے
عطا کی چشم مانند ستارہ　　کرے تا نور قدرت کا نظارہ
رہی مانند سوسن وہ زبان لال　　کرے بی شکر حق جو از کچھ قال
رہی وہ گوش شکل گوش گل کر　　سنے جو نغمہ ہائی لطف پرور

بریاض حمد میں تا حسب انداز　　عنادل کی طرح ہو نغمہ پرداز
دہن غنچہ زبان گلبرگ تر ہے　　یہ آب شکر کا تیرے ثمر ہے
زبان سنجی ہے تو نے عنبر افشاں　　رہے تا شکر میں تیرے غزلخواں
دئی گوش از رہ لطف و کرامت　　سنے تا نغمۂ عشق و محبت
رہی گل صفت وہ چشم بیمار　　جو دیکھے غیر اوسکے سیر گلزار
نہ دون ہو شکر سی ہر گونہ نعمت　　عبادت سے تیری حاصل ہی قربت

## اشعار مناجات

خدایا بادشاہی ہے سزا وار　　خلایق پرور و عاجز نواز ا
تری خوان کرم سی پیل تا مور　　ہر یک آسودہ ہے بے محنت و زور
سخن سنجان عاقل صاحب حلم　　جہالت پیشگان نادان بے علم
جوانمردان ظالم مردم آزار　　کمین پیران لاغر سخت ناچار

توہی ہے بادشاہ جن و آدم　　توہی فرمانروائی جملہ عالم
صفا کیشان عارف چہرہ پر نور　　سیہ کاران کافر سینہ پر زور
بکنج صومعہ پیران ہشیار　　میان میکدہ مستان سرشار
سبھوں کو تو عطا کرتا ہی روزی　　بصد لطف و سخا و دلفروزی

## اشعار حمد کتاب بھاگوت منظوم خوشتر مصنفہ سنہ ۱۲۶۸ھ

گل افشاں حمد باری میں قلم ہے　　بیاض نامہ گلزار ارم ہے
بیان شکر میں تیری نئے خشک　　سواد صفحہ میں ہی نکہت مشک
عجب ہے دولت شکر الہی　　کہ جسکے فیض سے ہو بادشاہی
کیا شکر خدا جو دل سی منظور　　ملا خورشید و مہ کو حلۂ نور

بہار نامۂ شکر فیض حق ہے　　برنگ لالہ رنگین ہر ورق ہے
شکر کا شکر یزداں میں اثر ہے　　نئے خامہ برنگ نیشکر ہے
بزرگی شکر سے ہی ملک نے　　جگہہ دی فرق پہ اپنی فلک نے
بشر کو طاعت خالق روا ہے　　کہ خالق خالق ارض و سما ہے

## مثنوی چتر گیت سی جسکا بدم لوہتی نام ہے

ہوئی جو خوش صورت صبح دل افروز　　دکھایا نور پرسنے جلوۂ روز
عنادل نغمہ پرداز چمن میں　　بہار تازہ ہر سرو و سمن میں
جو بیٹھے ماہ دو نو محبوب مہوش　　دل افگن دلبر و دلدار دلکش
مئی عشرت سی دونوں کو بہکایا　　کیا اوس ساقی مہوش نے سرشار
رہا عشرت سی شب بھر جو آرام　　سحر کی شغل میں ہی آشکارا
غرض گزری جو کل کے شب بسعاد　　خوشی سی باپ ان دونو ہوئی شاد

رہے گلشن میں گلہائی معنبر　　رواں ہر سو نسیم روح پرور
جو دیکھا جیت گوپت نیک انجام　　مے گلرنگ سے مملو کیا جام
خوشی سی عین وقت بادہ خواری　　لیا دونوں کو بر میں باری باری
گرانے جو بڑھی عزت در　　کیا شیشہ تہی ساغر کئے پر
ہوئیں جو دونو حاملہ وہ گہر بار　　برنگ نخلہای تازہ پر بار
دئی بارہ خدا نے اونکو فرزند　　ہمایوں طالع و اقبال پیوند

حسین و نازک اندام و خوش اطوار
برنگ لالہ و گل تازہ رخسار
ہوئی ان سے جنے چار فرزند
کہ تہے دخت منور کے وہ دلبند

کہوں انکی زروی تا سر نام
لکھے ناتھ دویم سکینہ ہی عام
سوم مشہور ہے ناچین تاتار
سری بابست فرزند خوش اطوار

چہارم نام بہٹ ناگر ہے مشہور
ہوا جب گوپت کی لکھو منظور
سوسر ماکی جو تہی دخت دلارام
ہوئی ناٹہہ اوس سے فرزند نکونام

سبہوں میں پہلے سورج دہج کلاں ہے
کہ جسکا نام عالم میں عیاں ہے
اشٹ و گوڑ میں بعد اسکے مشہور
چہارم میں کرن با چہرہ پر نور

دگر ہے بالمست ایہانہ ظاہر
خردمند عقیل و پاک و طاہر
دگر ہے کلرشٹ عالم آرا
پسر ہشتم انگم ہے آشکارا

ہوئی جب بابہ سوین فرزند ہشیار
دیا جب گوپت نے تب انکو زنار
جو دیکہا با سعادت حسب دلخواہ
سرود و رقص سی سب کا کیا راہ

ہوئی جب وہ جوان لائق کار
لگے برمہا کا کرنے رو دربار
پسر جب گوپت کے برمہا نے خوشتر
جو دیکہے جدا جدا عقل و ہنرور

کیا تجویز بارائے گرامی
کہ ہے بس وہ برہمن ہے انتظامی
انہیں بہیجوں لبوی ربع مسکون
لکہیں تا بیہ سبہا بیدر و افزون

لکہیں سب خلق کی خوبی و رشتے
بہائیں خوش دنکو سر نوشتی
بیہ کرکے دلیں وہ تجویز احسن
کیا چار و نظرف انکو معین

کیا مغرب میں ناتہر کو مقرر
کئیے ہمراہ دو چہوٹے برادر
اشٹ اول ہے سورج دہج ہے تانی
کہ تہے دو نو سعادت کے نشانی

جنوب و غرب کے نابین کا کام
دیا سکینہ کو مشہور ہے عام
کرن اور گوڑ ذی فہم و خرد ور
ہوئی ساتہ انکی یہ دونو برادر

سری بابست کو بہیجا سوئے شرق
کرے تا نظم ملک شرق کی زرق
نگم کلشت کو بابہو شماری
کیا ہمراہ بہر پیش کاری

جو فہم و عقل بہٹ ناگر تہی عالی
اسی بہیجا سو ملک شمالی
مبادر بالمشٹ ایہانہ خوشتر
ہوئی وہ پنڈ ستی میں مقرر

غرض یوں بارہوں فرزند دانا
ہوئی اقصائے عالم میں روانہ
کیا احوال عالم سب قلمبند
ہوئی بال و رند و حشمت سے خورسند

کیا وہ نظم دلکش خلق و عالم
ہوئی خوش دیکہ شاہان اعظم
زمین و کوہ قاف و دشت و دریا
سبہوں کا عمق و عرض و طول پایا

خیالی تخلص منشی خیالی رام لکہنوی بڑے شاعر پرگو ہیں قوم کایتہ سری باستب ہیں ۔

دامن صحرا کو بہی دست جنوں نا تجھ گیا
طایروں میں ہے اثر صحبت کا آجاتا ہے جلد

چاک کرنا چاہیے میری گریباں کی طرح
باتیں کرتے دیکہہ طوطوں کو انساں کی طرح

ناصحا ہم بہی ہیں تقلید سی سکتی نہیں
مشکل ہے باغ عالم میں کہاں ہے لاسکا

کب ہلال عید ہے ابرو جاناں کی طرح
بل یہ بسبت کرتا ہی سنبل زلف جاناں کی طرح

داس تخلص شنکر داس مدرس مدرسہ پنڈی بہٹیان ضلع گوجرانوالہ ملک پنجاب ایک ذی استعداد شخص ہیں بندہ سے تحریری ملاقات ہے اونہوں نے چند کتابیں بہی تصنیف کی ہیں ازانجملہ ایک چہوٹی سی مثنوی نقشہ زندگی اور دوسری گلزار مغربی یعنے تاریخ جنگ روم و روس میں نے بہی دیکہے ہیں اور چند غزلیں بہی اونہوں نے میرے پاس بہیجی تہیں ازانجملہ یہ چند شعر لکہے گئے ہیں ۔

چہرہ ہے ماہ تاباں زلفیں ہیں کالی ناگن
آہو کی طرح آنکہیں ہیں مونہہ میں پان
ساقی پلادے جام جو لعل ناب ہے
مطرب سے کہو گا دے بجا دے تالیاں

دانا تخلص روشن لال ولد مہتاب رای داہ کیا نور انبے لال ہی قوم کایتہ باشندہ لکہنو شاگرد نواب عاشور علی خان ۔

آتی نہیں جو زلف گرہ گیر ہاتہہ میں
سودا اسکو لپیٹ لو زنجیر ہاتہہ میں
کسی جو رستی یہ بہی صیاد کا مزاج
کہینچے اگر کمان تو سو تیر ہاتہہ میں

دلگیر تخلص چھنو لال کایتہ لکھنو شاگرد نوازش حسین خان نوازش اپنا مذہب چھوڑکر مسلمان ہوگئے بیشتر مرثیہ کہتے تھے چنانچہ مرثیہ گویون کے پیر تصور کئے جاتے ہین اور غزل مین طرب تخلص کرتے تھے چونکہ اونکا تخلص دلگیر مشہور ہے اسلئے یہ اشعار اونکی دلگیر تخلص کے تحت مین ہی لکھے گئے —

معطر اوسکی نہانے سے ہے کہ آب ہوا
حباب بحر ہر اک شیشہ گلاب ہوا
اسی طرح تیرا وہ جو خوش چشم باغ مین
باتین تیری سنا کرین اور دیکھین سدا
نرگس کے ست کچھ تو بہی فدا ہی چشم
وہ دعا ہی گوش ہے یہ مدعا ہی چشم

دیوانہ تخلص راے سرب سنگہ ہمشیرہ زادہ مہاراجہ مہانراین موزون شاہیر شعرای اردو اور فارسی سی ہین فن شعر سے خوب ماہر تہے اکثر میل اونکی طبیعت کا فارسی کیطرف تہا چنانچہ چار دیوان فارسی اونسے یادگار ہین ریختہ کے شعر بہی کبہی کبہی موزون کرتے تہے پورب کے اکثر شاعرون نے شعر کہنا اونسے سیکہا ہے جعفر علی حسرت اور میر حیدر علی حیران اونکی عمدہ شاگردون مین سے تہے —

جان پر آبنی ہمدم میری جاتی ہو سحر سے
بات کچھ بن نہین آتی ہی اب الٹا بغیر
دل سے اٹھ لی ہی اوس نے بسمل کیطرح
دل ہی کچھ تیری تیغ کی آگی تہی ملی جا
بائکہ سیکہی مرغ بسمل نے مرے دلکیطرح
نسیم کا لگ جگر ہی چونہ بہرہ کی گل جا

ذرہ تخلص مرزا راجہ رام ناتہہ بہادر نظارت بادشاہی دہلی کے پیشکار تہے

تیری کوچہ مین روز و شب پڑا پہرتا ہی یہ ذرہ
سجا ہے ایسی دیوانہ کے مطلب کو روا کرنا

ذرہ تخلص لالہ شنکر لال قوم کایتہ باشندہ لکھنو شاگرد میر علی اوسط رشک

مہندی سی رنگ لائی ہین تہا حسن کا
اس سبز خط نے تیری غریب الوطن کیا
پہونچی ہین یاسمن کے گل یار دن کے ہاتہ
یہ خط مین لکھکے بہیجین ہیں اہل وطن کے ہاتہ
زہرہ و مصطفے و علی و حسن و حسین
قامت ہے سرو لالہ ہے رخ نرگس انکہین
کیونکر نہ ہوکی ہوچہا لگیر یوسفی ہو
ای ذرہ مغفرت ہی نہین پنجتن کا ہاتہ
لیں حسن کے ساعد اور گل یاسمن کے ہاتہ
آئے ہین نرنے دونا وس سیمتن کے ہاتہ

ذرہ تخلص منشی الواری لال باشندہ کلکتہ —

دلدار کی خاطر سے دل زار بہی چھوڑا
الفت مین ہمن رو ہوکے گلزار بہی چھوڑا

ذرہ تخلص لالہ جوالا پرشاد خلف لالہ رام نراین وکیل ضلع فرخ آباد

یہ عالم ہوگیا سوز جگر سے
نکلتی آگ ہے دیوار و در سے

ذکا تخلص خوب چند قوم کایتہ ساکن دہلی شاگرد شاہ نصیر کے تہے اور انہون نے ایک تذکرہ ریختہ کے شاعرون کا بہی لکہا ہے جسکا نام عیار الشعرا ہے اور یہہ صاحب اس فن مین اُنہی استاد اور شاعر شیرین سخن تہے اور اب انکے پوتے مہاراج سہاے ریاست بیکانیر کی طرف سے اجنٹی مارواڑ مین وکیل پنچایت ہین اونکی شعر تحت مین لکھے گئے ہین —

آتا ہے کیا چلی سر پہ ذکا نیند کہاں — تا ہے جو جھکی ہوتے ہی آرام کہاں
پلکی ہی ہر دم ہی لدار دیکھنے کیا ہو — کہاں کہاں چلی تلوار دیکھنی کیا ہو
نقش پا خالق گلی تے بنایا ہمکو — جسکی قدموں سے لگی دینی مٹایا ہمکو
شرم سے ہوگئی پانی سری لیتے جو — موج دریا ہی میرا و نکی خنجر کو دیکھ
ہماری خاک سی گذرا جو نا بند کر دامن — کچھ اپنی جی میں وہ شاید غبار کہتا ہے

ذکا تخلص پنڈت سریکرشن خلف پنڈت دیارام کشمیری امین عدالت دیوانی فرخ آباد —

نہایت سخت جان ہوں نہایت سخت جان ہوں — نہ ٹوٹے خنجر بران کہیں یہ مجکو خطرہ ہے

ذکی تخلص منشی گنگا پرشاد رئیس مہابن ضلع متھرا ایک شاعر رنگین بیان ہین مگر کوئی غزل یا شعر اونکا دستیاب نہین ہوا

ذوقی تخلص ذوقی رام عطر فروش مراد آباد مین تہے کہتے ہین کہ ایام ہولی مین ہنوائون کی مانند کوچہ و بازار مین شعر پڑہتے تہے اور یہ شعر اونکا ہے

ملنے سی تصور مین کچھ کم نہ تہا — اگر وہ نہوا اوسکی تصویر ہی اور نہ ہوا

راجہ تخلص مہاراجہ بلونت سنگہ بہادر خلف مہاراجہ جیت سنگہ بہادر والی بنارس جو آگرہ مین رہتے تہے اور ہندی و اردو زبان مین شعر کہتے تہے یہ قوم سے سرکرنا برہمن تہے انکی مورث اعلی راجہ منسارام گنگا پور کے زمیندار تہے اونکو محمد شاہ بادشاہ دہلی نے بروقت اختلال سلطنت دہلی اور بد انتظامی صوبہ بنارس واسطے بندوبست امن و امان ملک و مال اوس ضلع کے منتخب کرکے شاہی سند مین سرکار ون بنارس جونپور اور غازیپور کی اس شرط پر بخشی تہی کہ تیرہ لاکہہ روپیہ بطور مالگذاری خزانہ دہلی مین داخل کیا کرین راجہ منسارام نے اس عطیہ شاہی سی بطور حاکم با استقلال بنارس مین بیٹہ کر بڑی شان و شوکت کے ساتہہ آٹہہ برس تک حکمرانی کی اونکی مرنے پر اونکی بیٹے راجہ بلونت سنگہ بادشاہ کی منظوری سے ١٧٣٨ء مین اپنے باپ کے جانشین ہوئی انہون نے اپنے اولوالعزمی سے باپ کی مالکانہ حکومت کی نسبت اتنا اور بہی زیادہ کیا کہ اپنے نام کا سکہ چلایا جس سے اوس علاقہ مین اونکا اقتدار بخوبی جم گیا لیکن بادشاہ نے وہ سکہ بند کردیا تب بجائے اوسکے ایک دوسرا سکہ بادشاہ کے نام کا بنارس کے لیئے جاری ہوا اور اوسکی ٹکسال نگرانی انہین کے اختیار مین رہی چونکہ انکی زمانہ مین سلطنت دہلی روز بروز ضعیف ہوتی گئی تہی اسلیئے اونکو اپنی ریاست بڑہانے کا موقع ملتا گیا مگر جو خراج مقررہ تہا وہ سال بسال محمد شاہ بادشاہ کی زندگی تک جسکا خاتمہ ١٧٤٨ء مین ہوا خزانہ شاہی مین داخل کرتے رہی بعد انتقال بادشاہ موصوف کے جو خرابیان پڑین اور اودہ و الہ آباد کے صوبے نواب سعادت خان کے تعلق ہوگئے تب بنارس کا علاقہ بہی جو شامل صوبہ الہ آباد کا تہا اوسکے متعلق ہوگیا اور راجہ بلونت سنگہ ایک عرصہ تک اوس سے علیحدہ رہی بعدہ جب اوسی اور اوسکی باپ راجہ بنی بہادر نے اونکا اطمینان کردیا تو اوسکے شامل رہی اور بعد انتقال نواب مذکور کے ١٧٦٣ء مین جب شاہ عالم اور شجاع الدولہ نے بنگالہ پر حملہ کیا تو یہ بہی اونکی ہمراہ گئے بعد جنگ بکسر ہمراہ شاہ عالم بادشاہ انگریزون کے فوج مین آئی اور اونکی زمینداری ١٧٦٤ء مین اودہ سی گورنمنٹ انگریزی کو منتقل ہوئی لیکن یہ کارروائی بابت بیمنٹ ولایت نے منظور نہ کی اور ١٧٦٥ء مین اونکا علاقہ پہر اودہ کو واپس کیا گیا اور نواب شجاع الدولہ سے شرط کی گئی

راجہ علم عمل سبھی ہیں جو کہلاؤں میں
کیا جانے کہاں قافلہ مسافراں ہے

ہیں حظ وصت کہ وہ بھی کر رہا ہے ہیں
یاران عدم کی نہیں آتی خبر کچھ

مٹ گئی شکل نقش پا کیسی
رو کے روئی لیلی جا کر دو ویرانہ بیت جیلی

پس گئے چال یہ حنا کیسی
بہلا کب چاہے رہتا ہے راجہ تا ہاتھ آئی

قبر میں بھی دوستوں کو دشمنی مجھ سے رہی
پھر اکھڑ ڈالنے کو نقش جو دیا آتی رہی

راجہ تخلص راجہ بہادر خلف مہاراجہ شتاب رای ناظم صوبہ عظیم آباد۔

یہ زخم دل ہمارے وہم تلک نہ پہونچے
ہم اون تلک نہ پہونچے وہ ہم تلک نہ پہونچے

راجہ تخلص مہاراجہ دگبجی سنگہ بہادر والی ریاست بلرام پور و تلسی پور وغیرہ علاقہ ملک اودہ جو دادو دہش اور قدردانی
دہنر میں منتخبات روزگار سے تہے بعد تباہی سلطنت اودہ کے لکہنو کے اکثر عمایداور ذوی لیاقت اشخاص اونکی سرکار سے پرورش
پاتے تہی اور سرکار دولتمدار انگریزی کیطرف سے بہی خاطر خواہ قدر اور منزلت اونکی خیرخواہی زمانہ غدر وغیرہ کی ہوئی تہی خطاب
(کے سی ایس آئی) بہی عنایت ہوا تہا اور دربار شاہنشاہی دہلی میں بہی اعزاز خاص اضافہ انواب سلامی وغیرہ سے بخشا گیا تہا آپ انجمن
تعلقداران اودہ کے میر مجلس تہے اور امورات زمینداری اور حالات ملکی میں حکام سرکاری کو آپ سے عمدہ اور مفید مشورہ
ملا کرتا تہا آپ کو شکار کا از حد شوق تہا ہمیشہ اپنے علاقہ کے جنگلات میں جو سرحد نیپال سے ملحق ہیں شکار کو جایا
کرتے تہے اور اپنے مہمان انگریزون کو بہی ساتہ لیجا کر شکار کہلایا کرتے تہے آپ کی محفوظات نشانہ بازی اور قدر اندازی
کی تعریف بڑے بڑے شکار دوست اور گل چلے انگریزون نے کی ہے اخیر صدمہ جو آپ کو پہونچا اور جس سے تندرستی
میں خلل آکر باعث مرض موت ہوا وہ شکار ہی کا طفیل تہا۔ آپ قوم سے راجپوت تہے آپ کا خاندان جنوار کے نام
مشہور ہے پہلے علاقہ چانپانیر ضلع گجرات میں آپکے بزرگون کی ریاست تہی وہان سے راجہ بریاشای جو مہاراجہ
بیگہہ دیو کے سب سے چہوٹے بیٹے تہے نقل مکان کرکے دلی میں چلے آئے تہے تاج الدین غوری نے سمت ۱۳۲۴ میں اونکو بہرائچ
علاقہ اودہ میں ایک قطعہ ارض جو جنگل اور مفسدون سے بہرا پڑا تہا آباد کرنے کے لئے عطا فرمایا جہاں اونہون نے
بعد قلع وقمع جنگل اور باغیون کے بکونہ نام ایک شہر آباد کیا اور ایک باگذار ریاست کی بنا ڈالی اوس وقت سے لیکر اب تک
اتنے رئیس اونکی خاندان میں ہوئے ہیں (۱) راجہ بریاسای سمت ۱۳۳۵ (۲) راجہ اچلدیو سمت ۱۳۶۲
(۳) راجہ دہیرسای سمت ۱۳۷۷ (۴) راجہ رام سای سمت ۱۳۸۴ (۵) راجہ بشن سہای سمت ۱۳۴۵
(۶) راجہ گنگا سنگہ سمت ۱۴۱۶ (۷) راجہ مادہو سنگہ سمت ۱۴۹۶ (۸) راجہ کلیان سنگہ۔
(۹) راجہ بلرام سای برادر راجہ کلیان سنگہ بانی بلرام پور (۱۰) راجہ پران چند ولد راجہ بلرام سہای سمت ۱۵
(۱۱) راجہ تیج سہای سمت ۱۶۰۳ (۱۲) راجہ ہربنس سنگہ سمت ۱۶۵۵ (۱۳) راجہ چہتر سنگہ سمت ۱۶۷۳ بکرم
(۱۴) راجہ نراین سنگہ سمت ۱۵۲۵ (۱۵) راجہ پرتہی پال سنگہ سمت ۱۷۹۳ (۱۶) راجہ نول سنگہ متبنی سمت ۱۸۳۸
راجہ پرتہی پال سنگہ (۱۷) راجہ ارجن سنگہ سمت ۱۸۷۴ (۱۸) راجہ جی نراین سنگہ سمت ۱۸۸۳ (۱۹) مہاراجہ دگبجی سنگہ سمت ۱۸۹۳

- - برادر راجہ جی نراین سنگہ – مسند نشینی کے وقت مہاراجہ کے عمر اٹھارہ برس کے تھی
دو بکرمی بعنے ۱۸۹۸ اونہون نے سنا کہ اوترولہ کا تعلقدار راجہ محمد خان بلرام پور کے اوپر لشکر کشی کی فکر مین ہے یہہ پہلی ہی
اوسکی اوپر جا چڑہے اور اوترولہ فتح کر کے چند جلد قرآن شریف وکتب مقدسہ اہل اسلام بطور لوٹ کے لے آئے سمت ۱۸۹۵
مین لشکر سپاہی ناظم نے باوجود ادای مالگذاری مہاراجہ سے ناحق لڑائی ٹہانی اور شکست کہائی سمت ۱۸۹۷ مین راجہ
درشن سنگہ شاہ اودہ کیطرف سے ناظم ہوئی اونکو مہاراجہ سے عداوت تہی چنانچہ کچہ عرصہ بعد مہاراجہ تو شادی کرنے
کو نیپال کیطرف گئے اور راجہ درشن سنگہ نے اونکی نائب گجادر سنگہ سے کہ جبکو وہ ناظم کی اطاعت اور فرمان پہنچنے
کا حکم دیگئے تہے خواہ مخواہ بلرام پور خالی کرالیا مہاراج یہہ خبر سنکر نیپال سے نیپال کو چلے گئے کمانڈر ان چیف بہادر جنرل
کنور راناجی برادر حقیقی مہاراجہ جنگ بہادر نے بہت خاطر کی اور بسبب ناموافقت آب وہوا نیپال کے مہاراجہ کو سرحد
بلرام پور پر موضع اوتر مہا مین رہنے کی اجازت دی اور بحالی علاقہ مین سعی کرنے کا وعدہ کیا راجہ درشن سنگہ
نے جو مہاراجہ کا سرحد پر آنا سنا تو اونکو جا گہیرا مگر مہاراجہ نے اوسوقت ایسی بہادری خودداری مین کہلائی کہ
راجہ کو ناکام بہاگنا پڑا نیپال کے رزیڈنٹ نے یہہ ماجرا شاہ اودہ کو لکہہ بہیجا شاہ نے راجہ درشن سنگہ کو معزول
کر کے قید کر دیا اور مہاراجہ پہر اپنے علاقہ پر قابض ہو گئے سمت ۱۹۰۰ مین تلسی پور کے راجہ دگراج سنگہ کو اوسکی بہتیجے
دگ نراین سنگہ نے نکال دیا وہ لکہنؤ مین حاضر ہوا واجد علی شاہ بادشاہ اودہ اور صاحب رزیڈنٹ کا حکم مہاراجہ کو
اوسکی مدد کا پہونچا اور اونہون نے اپنی فوج لیجاکر دگ نراین سنگہ کو نکالا اور دگراج سنگہ کو بیٹہاکر اپنا حق مقررہ
سابقہ معہ ایک گانوکے اوس سے لی لیا ۱۲۶۳ فصلی مین امداد علی خان راجہ اوترولہ نے راجہ دیبی بخش سنگہ تعلقدار
گونڈہ کے بہکانے سے علاقہ بلرام پور مین فساد کر کے مہاراجہ سے شکست کہائی اسی سنہ کی ماگہہ مہینے مین ملک
اودہ خالصہ سرکار ہوا مسٹر چارلس جان وینگفیلڈ صاحب بہرائچ کے کمشنر ہو کر آئی مہاراجہ نے اونکی خدمت مین حاضر
ہو کر علاقہ بلرام پور کی قبولیت داخل کی صاحب نے اونکی حسن خدمت سی خوش ہو کی ایک توپ ہمراہ کر دی جو دن مین
تین وقت سر ہوا کرے ۱۲۶۴ فصلی کی جیٹہہ مین غدر ہوا مہاراجہ حسب الطلب پانسو آدمی لیکر صاحب کمشنر بہادر کے پاس پہونچی
بعدہ صاحب تو فوج لانے کے لئے کلکتہ کو گئے اور مہاراجہ قلعہ ہتونان مین رہی بدمعاش مفسدون نے کئی دفعہ اوس قلعہ
کو گہیرا مگر مہاراجہ کا کچہ نکر سکے ۱۲۶۵ مین غدر دور ہوا ۱۲۶۶ مین سرکاری فوج گونڈہ مین آئی مہاراجہ افسرون کے
پاس گئے علاقہ تلسی پور جو بسبب بغاوت راجہ دگ نراین سنگہ و عدم حاضری رانی راجہ مذکور باوجود اجرای اشتہار معافی
ضبط تہا معہ علاقہ بانکی سرکار سی انعام مین ملا اور ۱۸۵۹ع کے دربار گورنری مین بمقام لکہنؤ مہاراجہ کو اول نمبر کی کرسی
پر نشست ملی سات ہزار کا خلعت اور مہاراجہ بہادر کا خطاب معہ سند بانکی و تلسی پور کے اور مع اختیارات دیوانی
کلکٹری فوجداری کے عطا ہوا – اوسوقت سے مہاراجہ کی نیکنامی تمام ہندوستان مین پہیلی اور جو جو کارنمایان

اون سے انتظام ملک و مال مین ہوئی اخبارون مین لکہے گئے زیادہ کہانتک لکہون کہ اس مختصر مین گنجایش نہین مہاراجہ کو باوجود کثرت اشغال ملک و مال کے شعرگوئی کا بہی شغل رہتا تہا اور اس فن کے بہت شایق و قدردان تہے ۱۸۸۶ء مین جو مینے اس تذکرہ کا اشتہار دیا تہا وہ نظر انور سے بہی گزرا اور سیدم منشی جواہر سنگہ صاحب جو سر [illegible] حکم ہوا کہ اونہون نے آپ کا دیوان معہ چند دیگر تصنیفات کی جو آپکے سرپرستی اور مربی گری سے مطبع خاص مین طبع ہوئے تہے میرے پاس بہیجدی اونکی شکرانہ مین مینے بہی اپنے چند کتابین تذکرین ازانجملہ رسالہ خواب جہستان بہت پسند آیا اور اوسکی تقریظ بہی تحریر فرمائی جسکا مسودہ منشی صاحب موصوف کی وساطت سے معہ زر نقد بطور صلہ کے پہونچا اسقدر عنایت اور کرم بخشی جو مجہہ دورافتادہ کے حال پر ہوئی یہ محض خالص فیاضی اور سچی سخاوت تہی ورنہ مین کیا استحقاق رکہتا تہا اگر بخشکشی کتب کے وجہ قرار دیجائی تو مینے بہت رئیسون کو اسطرح سے کتابین بہیجدین نہین بلکہ جواب تک نملا صلہ تو درکنار رہا فی الجملہ مہاراجہ صاحب کا دم اس زمانہ مین بہت غنیمت تہا مگر افسوس کہ ہم لوگونکی بدقسمتی سے سال گذشتہ مین اونکا انتقال ہوگیا جسکا افسوس اتنا بہت سی انگریزون اور ہندوستانیون کو ہے بیٹا کوئی نہ تہا اس سبب سے جنابہ مہارانی صاحبہ مالک ریاست ہوئین وہ بہی فضل الہی سے بہت سخی اور فیاض ہین چنانچہ اخبارون مین اکثر اونکی سخاوت اور نیکنامی کی خبرین چہپا کرتی ہین مہاراجہ مرحوم کا دیوان مینے اول سے آخر تک دیکہا نہایت رہیب بہت اچہا دلکش اور دلکشا کلام ہے زبان کیا شیرین پائی تہی کہ قند و نبات مین بہی وہ مزا نہین جو اونکی ادنی ادنی روزمرہ کی باتون مین ہے چنانچہ یہہ چند شعر جو تذکرہ کے لئے منتخب ہوکر یہان درج کئے گئے ہمارے دعوی کے گواہ ہوسکتے ہین

## اشعار متفرقات

نام ترا جبکہ طغرای سرعنوان ہوا
مرتبہ مین عرش سے عالی سر دیوان ہوا

تیری ہی صورت دیکہ لیلے کو ہوگا حجاب
تیری صورت دیکہکے مجنون بہت شرمائیگا

مدام اپنے بغل مین وہ آفتاب رہا
ہمارے ہی دور مین دور شراب رہا

گئے وہ دن جو حسینونکو پیار کرتے تہے
نہ وہ لگو رہے اپنے نہ وہ شباب رہا

اوسے چہپکے دیکہا کر خندہ دندان نما
دامن نظارہ کو تونے موتیون سے بہر دیا

ٹہوکر سے جو مار کر مردے جلائے یار نے
ابتو وہ نام خدا رشک مسیحا ہوگیا

خم کہلے شیشے کہلے میکدہ کا در کہلا
سنجہے ہم یہ مضمون خط ساغر کہلا

ستمگر آفت جان کوئی تہا
بہت ڈہونڈا بہت ڈہونڈا نہ پایا

تعجب کیا جو دیکہا آنکہہ ہم نظارہ نرگس
شعاع مہر ہی سے رنگ نقش تیری جبین کا

کبہی قند [illegible] شکر سے لب اپنے بہتر [illegible]
[illegible] اگر ہو پاس جانان کا

تیری بلکیا ہی کلاہ صانع ازلی [illegible]
چار عنصر سے مرکب قالب انسان ہوا

وہ ہم بغل سے شغل ہی لب کباب رہا
رہا جہان مین جب تک مین کامیاب رہا

نہ جانئین کو کچہ وصل مین ملے لذت
ہمین لحاظ رہا یار کو حجاب رہا

ہوا یہ خجل جب گل اپنا [illegible]
موت نے تربت مین اونکو خاک بستر کردیا

تو نہ رہا گیا جو [illegible] تل
الہی رہے دماغ عروس بہار کا

[illegible] عاشق ہم بہی [illegible]
بہیڑیان چمن کیسا تہا ابتو گیا

گیا صحبت مین جیسے مفسدونکے
مزاج اصلاح پر آیا نہ اوسکا

کیا کبہی تو نے نقطہ ایکبار [illegible]
درد سر پیدا ہوا درد کمر ہونے لگا

دہان تنگ کا بوسہ مانگا [illegible]
تو کیا کیا نہ بنایا یہ لقا [illegible]

[illegible]
ہندوستان کو رشک سمرقند کردیا

ترے فروغ حسن نے اے رشک آفتاب
اے صبا ہی کسی عارض کا انہیں ہے سودا
بات دشمن سے کوئی اچھا اوٹھا رکھی نہیں
قصۂ وامق و فرہاد تو اچھے نے سنا
اللہ غنی حسن پہ کس درجہ ہے مغرور
راجہ بہلا ہے در خدا پہ کا کیا قصور
آگئے اوس شوخ کی گلا کاٹنا
کبھی جوش ہوتی ہیں عاشق کے جیسے ناخوش
بات کرنیکا غرور حسن کچھ مانع نہ تھا
ایک مصرعہ سنایا دوسرا مصرعہ لے لیا
ہوں وہ گریاں یار اگر کھینچے تیرا شبیہ
اے مصور جو تو نام سے تحفہ ہی مجھے
میرا نہ قامت جاناں سا ایک ہے موزوں
کیا نہ صندلیں رنگو لگا عشق اے اچھے
حسن سے عشق ہو جسکو وہ انسان کیسا
نہ کھینچا اے نا مرو دستار حسن جب اپنی
آپ آئینہ سے نہ پیاس سمجھے
عشق میں تیرے ہوا ہے اے صنم
عاشقوں پر جو اوسکے جور جفا منظور
اگر تیرا رخ رنگیں عجب ساں چمن دیکھیں
لیا لذتیں بلبلیں جب وقت وصلکے شب
ہم جو اوسکی گھر لگے جاتی شب تاریک میں
رنج تم دلکو میری دیتے ہو یہ تو سمجھو
اوسکو معلوم ہو کیا ذوق جام شراب
نام مشہور ہوا رشک مسیحا جب

نکہت کا نور چاند سے دہ چند کر دیا
باغ میں تو جو ہیں گل چاک گریبان پیدا
حقیقت اسکا کہ ہمپر تفضل ہو گیا
تمکو اے حسرت دل عشق میں کیا نکلا
وہ اپنا پایا تو زمین پر نہیں کہتا
دل اپنا اپنی ہاتھ سے خود ہم نے کھو دیا
جو ہوا یار کے حضور ہوا
کچھ نرالا ہے چلن سب سے طرحدار کا
ہاں ہاں تنگ اوسکا مانع گفتار تھا
جب کبھی حال فراق یار کچھ تو رٹ ہوا
کاغذ ابری ہی کاغذ مری تصویر کا
ہو ورق بھی پشت آئینہ پر تصویر کا
ہزاروں لاکھوں کروڑوں ہوئے مسیح پیدا
کسی باغ کرے یہ جو درد سر پیدا
شکر قدرت حق صد ایمان کیا
نہیں ہستا ہی جس میں وہ عالم کا طرز
نام ہے سخن لو اہل جوہر کا
ایک نسخہ ہے کا فرد دیدار کا
نازِ معشوق کرے چرخ ستمگر پیدا
خوش آئی یار جو بس ہر گل سے جدا نکلا
میں بیحجاب ہونگا وہ لیے نقاب ہوگا
شعلہ دل آگ لگے آتش مشتعل ہو گیا
ہم نے کس ناز و نعم سے اپنا پالا ہوگا
ہمسے برسوں جو کوئی لے ساغر جام شراب
پر اوسین فکر علاج دل بیمار کب

لبطن یاد سے کبھی ہوتی ہیں عریاں پیدا
مکتب عشق میں مجنونکو بھی اپنی گئے
عشق کے فن میں تو محبت تو دیا تو نے
ہم کسطرح سے دیکھیں گے کیفیت عدم
اہل دول پہ دولت کم مایہ کبھی فرق
دکھاتی ہی میں خورشید و مہ تیرا رخ کے
مجھی نہیں ہمکو کبھی بتیرا جی خوش نہیں آتے
وقت کوتا ہے سے کہو ہیں جو ہیں غافل
دشت گردی میں کیا کرتا تھا سیر پری
خاک کے ذروں سے ہوتا ہے یہ ثابت اے فلک
سرنامے تحریر نے یار انگہ سوا ہوئی
ہی بیت و شوار مضمون میں کا باندھنا
لگاکے نخل محبت کوئی نہ پائیگا پھل
اپنی نظر ہی اکثر انکو لگی ہے
مجلسکا مانگنے ہو جیسے گریباں دل کا
پیر جوان اطفل میں محو جمال دوست
ملکے مہندی کیا جہاں کا خون
للہ آتش ہیں سرخ اونکو دکھا نہ اوگل
سماں انہا انکا جس سے بھی ہو سکتا نہیں
بہار آئی چمن سے ابتو ہونگے ساغر میں
جلیے کہو گے ہم سے بسی ہو گئی ہے
دیکھکے لیلا کو مجنون نے خوش ہو کہا
فصل گل نہ ہو کیونکر طلب جام شراب
محتسب پیتے ہیں سا تہہ اسکے کیا کیا
جی چاہتا ہی یہ کہ ہو دو گھڑی میں

جانے نہ دیجے یہاں ہوتی ہیں سامان پیدا
ہمنے دیکھا تو لیں یک طفل دبستان دیکھا
معتقد قیس کو فرہاد کو قایل نہ کیا
جام اپنا لیکیا ہے دروں میں اور کیا
رتبہ کو آب بحر کے زمزم نے کھو دیا
یہ کیسی محبوب کو منظور ہی چھپانا دل کا
کہو نگا میں جو پھر کچھ طبع نازک پر گراں ہوگا
حق تو یہ بات ہی کیا کہتا ہے ہشیار دلکا
قیس طفلی سے سعادتمند و خوددار تھا
سینکڑوں چرخ شیدہ روز زمین نوں میں تھا
سپر ڈھل ہی پارہ کاٹنے نام ہو شمشیر کا
جب ہو اچھے نشاں پاسے وقع نہیں تقریر کا
مثال سرو یہ ہوتا ہی بے ثمر پیدا
آئینہ میں دیکھو منہ بار بار اپنا
خود چلیں جبین کی ہو اپنے خط و خال کا
عالم ذرہ نشیں سے ہے اوس نوجوان کا
اے ہتو اس سے ہاتھ آیا کیا
تھوکے گی خون بلبل گر گل دوچار ہوگا
تھرسے آتش مزاجی ہیں تیلا خاک کا
اگر آجاوے ساقی تیرا ہی زندگانی کا
لب جیب رہیگا وہ جو جام جواب ہوگا
دو گھڑی ہم سے پیر ہنگامہ میں گل ہو گیا
چلکے ساقی تو انکا ابے اپنا جام شراب
سن جے زندہ وینہ ہیں کچھ سی حق جام شراب
دو چار سخن قابل گفتار ہے ست جب

قواعدکی اور پہر ریاست بہرت پور مین نایب کیل ہوئی اور اب کیل حاضر باش محکمہ ریذیڈنٹی راجپوتانہ ایک عرصہ سے ہین اور اسعرصہ مین ایکدفعہ دیوان ریاست کچہ واقع کاٹہیاواڑ اور ایکدفعہ مہاراجہ صاحب سجن سنگہ جی والی میواڑ کے اتالیق ہو چکے مین محکمہ ریذیڈنٹی مین اونکا بہت بڑا اثر بسبب صداقت اور لیاقت کی ہے اور اکثر انگریزوں نے اونسے ہندی اور فارسی پڑہی ہی وہ شعر بہی کہتے ہین چنانچہ گلستان کا نظم ترجمہ اردو زبان مین بنام نگار زار کیا ہے اور اسیطرح انوار سہیلی کو بہی نظم مین لکہا ہے آبو پر میری بہی ملاقات اونسے ہوئی تہی آدمی بہت بزرگ منش اور باعلم ہین اور شادی اتبک باوجود گذر جانے سن شباب کے نہین کی ہے اور اپنے مذہب کے بہت پابند ہین مگر افسوس ہے کہ اسوقت اونکا کوئی شعر ہمارے پاس اس تذکرہ مین درج کرنیکو نہین ہے۔

**راقم** تخلص بندرابن صاحب دیوان گذرے ہین مگر اونکی سکونت مین اختلاف ہے کہ کوئی تو اونکو دہلی کا باشندہ بتاتے ہین اور کوئی متہرا کا سمجہتے ہین اور اسیطرح اونکی شاگردی مین بہی فرق ہے کہ کوئی تو سودا کا شاگرد کہتے ہین اور کوئی مرزا مظہر کا مگر اسمین شک نہین کہ عمدہ شاعر تہے اور اونکی کلام سے سو برس پہلے ہونا اون کا ظاہر ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| پیر بدتر ابروں سے کرین تیغ پہ کیا<br>نہ تیرے عشق مین بلبل کو ہی ٹہکانا دکہایا | ہے وہ گل کہ ہووے سبب بہار<br>چاک ہے گل کا گلستان مین گریبان دکہایا<br>سنتے تہے ہم جہان مین اہل کرم کی بات | یہان تک قبول خاطر کیجیے سر خفا کو<br>کہتے کیا سو دل بلبل گلون سے<br>آیا جو دید مین تو کم از آستین نہین | تا سبب کہین کہ راقم رحمت سے سرو فا کو<br>اوڑا دیتے ہین اوسکی بات نہکر |

**رام پرشاد** منشی رام پرشاد قوم کایستہ سکنہ لکہنو مدار المہام نواب محسن الدولہ بہادر رئیس اعظم لکہنو کے آدمی بہت طباع ذی شعور اور سلیقہ شعار تہے اور ہمیشہ اونکی حسن انتظام امام بارہ حسین آباد کی تعریف اخبار مین دیکہی جاتی تہے تہوڑا عرصہ ہوا کہ دنیا سے عالم آخرت مین چل بسے اور اپنی خوبیون کا ذکر دنیا مین چہوڑ گئے گاہ گاہ فکر سخن بہی کرتے تہے چنانچہ یہہ شعر اونکی نتیجہ طبع روشن سے ہین۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ہائی اس مہمان سرا سے تا نہ جانے گہر چلے<br>غور کرکے خوب دیکہا کوئی بہی اپنا نہین | بار عصیان مفت ہمنے اپنے سر پر دہر چلے<br>خواب غفلت مین عبث ہم عمر ضایع کر چلے | گو کہ تہا یہی وہی لکہا ہی تقدیر مین<br>رام پرشاد اونکو جنت مین بلا جائینگے | ہر بشر کو چاہیے کچہ کام اچہے کر چلے<br>تشنہ لب جو یہان ہے پہر ساقی کوثر چلے |

**رام چندر** پسر مدرس علم ریاضی یہ صاحب قوم کی کایستہ معہ اپنے بہائیون کے بحالت کمال مقام سے خوردسالی مین وارد دہلی ہوئی اونہین دنون مین انگریزون نے انگریزی کا مدرسہ جاری کیا تہا جو رفتہ رفتہ دہلی کالج کہلایا یہ مسٹر ٹیلر صاحب کلان کلکٹر پرسٹ مہتمم مدرسہ کی خدمت مین حاضر ہوئی اونہون نے کچہہ وظیفہ اونکا مقرر کر دیا انہون نے تحصیل علم شروع کی خصوص علم ریاضی مین زیادہ محنت کی اور فارسی مدرسہ مین مدرس بہی اسی علم کے مقرر ہوئے اور جبر و مقابلہ و علم مثلث وغیرہ کے کتابین ریاضی کی اردو مین ترجمہ کرکے چہپوائین

جنکے ذریعہ سے عربی فارسی و سنسکرت کے طلبا کو ریاضی پڑہنا نصیب ہوا بعد اسکے انہون نے ایک کتاب انگریزی زبان مین درباب مسائل علم ریاضی اپنے تصنیف فرمائی کہ جسکو لندن کے فاضلون نے بہی تسلیم کیا اور اُسکا صلہ جبقدر ملکہ معظمہ کے پیشگاہ سے اگرسر دربار اونکو دہلی مین ملا۔ پہر آپنے تذکرۃ الکاملین اور عجائبات روزگار وغیرہ کئی کتابین لکہین جنسے بہی اونکی معلومات اور تاریخی تحقیق کی تصدیق ہوتی ہے مگر غدر سے پہلے ۱۸۵۲ء مین مذہب آبائی کو چہوڑکر عیسائی ہوگئے اور بعد غدر جب دہلی کالج کا ڈہنگ جما تو ریاضی کے پروفیسر یعنی مدرس اعلی مقرر ہوئے بعد عیسائی ہونے کے اونہون نے کئی کتابین مسلمانی مذہب کے تردید مین مثل اعجاز قرآن وغیرہ تصنیف کین آخر عمر مین مہاراجہ پٹیالہ کے اتالیق ہوئے اور پہر راج مذکور کے سررشتہ تعلیم کی ڈائرکٹری کا عہدہ جسکی تنخواہ دو ہزار روپیہ تہی اونکو ملا اور آخر اسی حیص بیص مین قریب ۱۸۸۰ء کے اونکا انتقال ہوگیا یہ اپنے وقت کے بڑے نامی گرامی معلم اور فاضل علم ریاضی کے تہے نظم سے شوق بالکل نہین تہا چند شعر تذکرۃ الکاملین کے دیباچہ مین لکہے ہین جنمین سے یہ منتخب ہوئے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| بلندی وہ خسروان ہی نہی | شہی بخش شاہنشہان ہے وہی | گدا کو وہ چاہی تو دے خسروی | ضعیفونکو کردے وہ دم مین قوی |

رای تخلص شیو سہای قوم بہاٹ باشندہ لکہنؤ دلبر رای شیو سنگہ شوق جو فارسی اور اردو مین مہارت رکہتے تہے اور عاشقانہ زیست کرتے تہے اونکی شعر لطافت اور ظرافت سے خالی نہین ہوتے چنانچہ یہ ایک شعر اونکا ہے

| | |
|---|---|
| دیکہئے شوخی کہ بزم غیر مین کہنے لگا | رای جا بیٹہئے بندہ کا گہر ہی تو ہے |

رابط تخلص منشی دیبی پرشاد خلف منشی موہن لال متوفی قوم کایتہ بہٹناگر شاگرد مہدی علی زکی ستوطن مرادآباد جواب عدالت دیوانی ضلع مرادآباد مین پیشکار ہین کلام انکا ہی مثل انکے بہائی منشی کنہیا لال ضبط کے سنجیدہ اور با لطافت ہے یہ چند شعر اونہون نے منشی اندرمن صاحب کی وساطت سے درج تذکرہ کے لئے بہیجے تہے سو یہان لکہے جاتے ہین۔

| | |
|---|---|
| اجل سے تو نہین اثر ہو سخت جانیکا | الم کلیجہ ادہا ہین یار نامہربانیکا |
| دکہاتی ہے نیرنگی کسیکی جیسے رنگت | لباس سادہ پر ہوکا ہے جنت زعفرانیکا |
| اذہین دل کی شکل ہے چہپا کسطرح کوئی | کہ جو جا بجا ہے اونکی طرز دلستانی کا |
| نہ وجہ اسی لیے حال غضب جان آئی ہے | برا ہو عشق کا یارب یہ سلا ہو نوجوانیکا |
| جو مصرع ایک ہے عشوہ تو غمزہ ایک مصرع ہے | تمہاری شان مین بہی عجب دیوان مطلع ہے |
| جہان ہے وہ قصیدہ پر مضامین مجمع باریکا | ازل مطلع ہے جسکا اور ابد کہ مقطع ہے |
| ستارے ہین کہین پرتو ہی ابر پر سیہ زن | فلک ہے یا کہ رخ پر اودی جالیکا برقع ہے |

| | |
|---|---|
| یہی ہین لذتین لیکن کہی کیا کیا نہ دیکھے ہین | اگر یاد آئیگا سر مین عالم نوجوانیکا |
| نہین وہ شرمگین ہر عضو کو دردیدہ دیکھے ہین | ہوا ہے عشق اونکو آپ اپنی نوجوانیکا |
| اوٹہا کر آنکہہ حورون کو بہی جنت مین دیکھے ہین | رہا دہڑکا جو ہے سا ہی کسی بدگمانیکا |

ایضاً

| | |
|---|---|
| مقرر آپکی تقریر کیا نظم مرصع ہے | جو قصہ ہے تمہارا شعر موزون کا وہ مصرع ہے |
| تفاوت ہے زمین آسمان کا حور باطن مین | کہان ماہ فلک ہے اور کہان ماہ مقنع ہے |
| مشابہ ہی مگر آدمی کہان ہے یہ دلاوری | ثریا کیا ہے جو کچھ آپکا جہومر مرصع ہے |

ادا و عشوہ ناز و غمزہ ہیں چار رکن ایسکے ۔ قد موزون جانان ہے عجب برجستہ مصرع سے
اوسکی ہیں یہ نیت نقش نگاری لطف آنکھوں ۔ مصور ہے وہ ممدوح زبان عالم مرقع ہے

## رباعی

یہہ قول ظہور بیشتر کرتا ہے ۔ اسرار بد و عیان بسر کرتا ہے
رہ سمجھو تو سخن ہی کیا ہیرے کچھ کم ۔ شاعر کی لیاقت سی خبر کرتا ہے

## ایضا

ہر طرح سی آپ تو ستاتین کیا خوب ۔ ہم شکوہ زبان پر نہ لاتین کیا خوب
دین گالیان آپ ہم ہنسی ہیں ٹالیں ۔ اور آپ ہنسی میں منہ چھپاتین کیا خوب

## شعر

دربدر پہرتے ہیں اب چرخ کے ہاتون سے تباہ ۔ گہر سے رکہتے تہے نہ باہر جو کسی کام میں پانو ۔

**ربط** تخلص راے بالا پرشاد ساکنہ حیدرآباد دکن شاگرد فیض ۔

بیمار چشم ہون لب جان بخش کے سوا ۔ عیسے کی مجکو چارہ گری سے نہیں غرض

**رحمت** تخلص پنڈت گنگا پرشاد کشمیری ولد موتی لال باشندہ لکہنو شاگرد سید آغا حسن امانت ۔

ہم رند کسطرح نہ دعا میں اٹھائے ہاتھ ۔ ملتا ہون غم سے میں کف افسوس اے اللہ
دیتا ہے جام مے کو ساقی بڑہا کے ہاتھ ۔ چلتے ہیں ساتھ غیر کے جب وہ ملا کے ہاتھ
آنکھون سے اپنے پنجہ خورشید گر گیا ۔ رحمت حسد سے پانو نہ پہیلاوں کسطرح
جس دن سے گئے نظر اس سے لگائے ہاتھ ۔ دیکھون گلے میں اپنے جو اس سے لگائے ہاتھ

**رخصت** تخلص لالہ سوہن لال شاگرد دیوان دیا کرشن صاحب ریحان ۔

چشم بد دور پر بال نکالی اے ہیے ۔ اسکے پر بال نکالی ہیں زبانیں اپنے
طائر حسن و جوانی کے ہیں پر گیسو ۔ کسطرف لیکے چلے سانپ کا لٹکا گیسو
میری وارستہ مزاجی سی نہیں واقف بت ۔ تب تیری سامنے کس شکل کو لیکر ہو گا
جال میں لاتے ہیں دیکھون تجھے کیونکر گیسو ۔ سخت حیرت ہی کہان پاؤ گا ٹہہر گیسو

**رسا** لالہ امبا پرشاد داستان گو ولد جندی پرشاد قوم کایتہ خواہرزادہ راجہ جہاؤ لال بہادر باشندہ لکہنو شعر گوئی مین شاگرد نواب مرزا تقی جان ہوس اور داستان گوئی مین شاگرد میر قاسم علی کے ہین اور یہ شعر اونکا ہے ۔

جان نکلی جو میری جسم سی جب آنکہہ لگے ۔ اور پہلاوے کوئی ہجر میں کب آنکہہ لگے

**رسا** تخلص منشی گوکل پرشاد کایتہ کہرے ساکنہ کانپور اول مطبع منشی نول کشور میں مترجم کتب تہے چنانچہ ترجمہ مجمع البحرین اور تاریخ سیر المتاخرین اور عجائب المخلوقات اور سکندر نامہ کا انہیں سے یادگار ہے اور بعدہ ایک زمانہ میں آپ اخبار کایتہ سماچار لکہنو کے مہتمم تہے اور اب اپنی وطن کانپور میں ہیں اور اپنی زمینداری کے انتظام میں مصروف ۔ انہوں نے بندہ کو اپنا تو کوئی کلام عنایت نہیں فرمایا مگر دوسرے ہنود شاعروں کے احوال اور کلام کے عطا فرمانے سے البتہ اس تذکرہ کی تالیف میں بہت کچھ مدد دی ہے

**رسیلا** تخلص پہ آنند آنند سنگہ مجھلے صاحبزادے راے بہاری لعل کے اور چہوٹے بھائی راے تجاور سنگہ کے تہے عربی اور ترکی میں انکی تصنیفات بہت کچھ ہے بیشتر قصے کی کتابیں دونو زبانوں میں لکھی ہیں اور ترکی کے قواعد اور محاورات بہی بہت کچھ قلمبند کئے ہیں فارسی میں بہی انکی نظم و نثر موجود ہے اردو اشعار کم کہتے تہے انکے بیٹے صاحبزادہ اب لکہنو میں ہیں بڑے ہی تو منشی کستوری لال

سوز تخلص سررشتہ دار انجمن اودہ ہیں اور منجھلے منشی ہمن لال مترجم محکمہ لفٹنٹ گورنری اور چھوٹے منشی چندن لال مالک مطبع اودہ پریس اور جامع الاحکام ہیں رسوا کا یہ شعر حضرت جو نفیس نے لکھا ہے —

قلق کب شیطان ہے خلقت ستانیکے لئے
سو سویا ہوا ہے لڑکو کچھ ڈرانیکے لئے

رسوا تخلص آفتاب رائے نام ایک جوہری بچہ اسم با مسمی محمد شاہ بادشاہ کے عہد میں کوچہ گرد اور بیابان نورد تھا اور ایک دم بغیر شغل شراب کے نہیں رہتا تھا جب مرنے لگا تو اپنے حضار بالین سے وصیت کی کہ میری نعش کو شراب سے دہلوانا کہتے ہیں انہوں نے بھی ایسا ہی کیا مگر اوسکے کپڑوں اور بدن سے ہرگز شراب کی بو نہیں آتی تھے —

دل چاہتی نہیں ہے کہ انکو بتائیے ہم
رسوا بھی اس زمانہ میں مجنون ہم نہیں
وصل میں ہیں تجھ در ہے اور ہجر میں شتاب ہو
اس لوا نہ دل کو رسوا کس طرح سمجھائیے

رسوا تخلص پنڈت گنگا پرشاد دہلوی —

یا الٰہی جو گر ہے یہ پس دیوار کون
آفتاب حشر ہے روزن سے اک ایک تو لگا
ہے ہمیں کچھ بھی تیر کیوں قدم اوٹھتا
جب تلک دیکھا نہ تھا عالم تیر رفتار کا
ہے ہمیں مجھے نگاہ محشر یہ کیا کیا اعتراض
پڑ گیا مجھ پر بھی کیا سایہ تیرے دیوار کا

رشید تخلص پنڈت کنور بہادر بن گنیش پرشاد فرخ آبادی شاگرد امداد حسین سفیر —

سنتے ہیں آج وہ تیغ بکف آتا ہے
کون روکے گا قسمت میں شہادت ہوگی

رقم تخلص صاحب رائے ارجمند حکیم سکہانند قوم کایتہ فن طبابت میں وحید العصر تھے اور صناعت شعر میں شاہ نصیر دہلوی سے مستفید تھے چنانچہ یہ شعر اونکا ہے —

دعوئے شوق ہی نرخ کسے لئے ہاں کیلئے
نہیں تیر کہ نو یہ کہاں کہاں کے لئے

رند تخلص گنگا پرشاد کشمیری لکہنوی شاگرد حسرت —

دل جگا میں خاکسیں اور تیلیں ہے تیری غبار
مانتے ہو گر برا معشوق کہنے سے جان
وہی فغان ہی دم ہی آہ ہی نالہ
جان مجھے اسقدر کسی مکدر کر دیا
ہم تمہیں مشہور اپنا چاہتے لالا کر
خدا کے فضل سے اپنا جو حال ہی سو ہی
روتا ہوں جب کے چیکے آتا ہے یاد جب دم
دیکھیں جو کیفیت تو رنگ جانے
نکلا نہ کبھی گھر سے وہ بیرحم درانک
وہ دیکھتا کیسکا نظر میں جو پیار کر
کیا کہئے اب ایسے بد گمان کو
جو کھٹ سی اوسکے مرگئے سر مار کے

رند تخلص کہیم نراین کہتری نبیرہ لالہ لچھمی نراین طب میں اچھا دخل رکھتے تھے مہاراجہ بکیت رائے لکھنوی کے رفیقوں میں تھے اور آخر عمر میں کلکتہ جاکر رہنے لگے تھے اونکا مکان ہوگلی میں تھا اور شعر فارسی کہتے تھے اردو کم یہ دو شعر اونکی ہیں مولوی حفیظ الدین شہید انکے شاگردوں میں سے تھے —

نالہ طنبور و چنگ ای اہل غفلت کم نہیں
گوش زد ہوتی ہے ہر دم یہ نصیحت سازکے
ہے سزا اوسکی کہ رسوا شب وہ باگو ہمال
راز دل پردہ جو کہدے بلند آواز سے

رنگین تخلص من لعل قوم کایتہ سکنہ دہلی اور حال معلوم نہوا یہ شعر اونکا ہے —

رنگین نہیں ہے قطرہ شبنم یہ باغ میں
باد صبا کے ہے سی بھرا ایاغ گل

**رنگین** تخلص رنگین لال کایتہ سکسینہ برادر زادہ منشی خیالی رام صاحب خیالی و شاگرد منشی جواہر سنگہ جوہر شیرین رنگین خیال اور فصیح زبان شاعر ہین فسانہ سنگاسن بتیسی وغیرہ کیئے کئی رسالے انکی نظم کیئے ہوئے مطبع اودہ اخبار مین چھپی ہین —

**رونق** تخلص لالہ رام سہائی فارسی گو ولد حکیم سنالعل راجہ جہاؤلعل کے عزیزون مین تہے باشندہ لکہنو اور شاگرد شیخ ناسخ انکا ذکر خمخانہ تذکرہ معیار الشعرای ہنود مین بہی لکہا گیا ہے اور یہ اردو شعر یہان لکہے جاتے ہین —

| | | | |
|---|---|---|---|
| غصہ مین تیر سو جے آتی ہی سیری لگی | ہے چین جبین شکن جاتی ہی سری لگی | جانکے ہون شاخ کیطرح نوکے قلم مین | قاصد یہ آئے کہدو زبانی سیری لگی |
| پانی عرق شرم سے ہوکر نہ بہی کبھی لیا | دیکھے جو سحاب اشک فشان سیری لگی | ایکے ہی یہ کہتا ہی ناوک ادا کا قصہ | روتے ہی بیٹھے ہو پانی سیری لگی |

**رونق** رای گنگا پرشاد بہادر ڈپٹی کلکٹر ولد بہوانی پرشاد باشندہ بریلی —

| | |
|---|---|
| آغاز مین نہ فکر کی انجام کیلئے | چھوڑا خدا کو الفت اصنام کیلئے |

**ریحان** تخلص منشی دیا کرشن لکہنوی کایتہ سری باستو راجہ الفت رائے بہادر بخشی الممالک شاہ اودہ کے دیوان تو نشکی نہ تہے اول شاگرد رام دیال سخن کے ہوئے تہے پہر لالہ موجی رام صاحب موجی استاد پیر گو کی شاگردی مین شعر گوئی کی تکمیل کے بعد وفات انکی بیشتر صحبت رای جواہر سنگہ جوہر سے رہی حضرت جوہر نے انکی دیوان کا تاریخی نام باغ ریحان رکہا تہا جو حال مین چہپا ہے ریحان کی زبان بہت صاف اور بول چال نہایت شستہ ہی تصنع نام کو نہین تمام کلام آمد سے بہرا پڑا ہے انکی غزلین زبان شیرین ہونے کی سبب سے لکہنو کی کسبیان بہت گاتی ہین اور وہ لوگون کو بہت دلپسند ہین اور مشہور ہین مگر افسوس ہے کہ حضرت ریحان باغ جنان مین چل بسے گلشن ہستی مین اب صرف انکی شیرین بیانی اور نازک خیالی کی خوشبو باقی ہے یہ چند اشعار اوس باغبان سخن کے نرگستان خیال سے ہین —

| | |
|---|---|
| غیرون مین بیٹھ بیٹھ کے صدمہ بڑہا دیا | تو نے جلا جلا کے کلیجہ پکا دیا |
| ای زلف یار دل بہی ہی تیری ساتھ قید | مجکو اسیر دام بلا مین پہنسا دیا |
| سیون ای زبان کتنے ستم یار نے کیئے | پہر نام لیکے تو نے میرا دل دکہا دیا |
| احسان غیر سے ہمین منظور نہین قبول | آیا نصیب سر تو ہما کو اڑا دیا |
| اچہی گلون سے اوس تن رنگین کی تشبیہ | سبزہ کو خط سبز نے تیری ہرا دیا |
| کہل جائیگا کبہی میری تردامنی کا لطف | بس لیجیو چراغ جہنم بجہا دیا |
| ناحق سوال ہے کس منہ کسی کے سامنے | رونق کی بہی لگا کے جبہی دہن اہی سمجہا دیا |
| فریاد تیرے ہمت عالی کو آفرین | جی کہو کے عاشقی کا تماشا دکہا دیا |

بیتاب ہوکے آہ جگر سوز کھینچ کر
عاشق شب وصال مین گھبرائے جاتے ہین
ہم صحبتون کے نام نکلوائے جاتے ہین
لا نیکے آفتاب کو وہ اپنی چال مین
مردی تمام گھٹ کے پہکوائے جاتے ہین
آنکھون پہ اختیار ہے اچھا نہ روؤن گا
ہمسے چھپا کے خط کسی بھجوائے جاتے ہین
ہنس ہنسکے دل جلاتے ہین گل جز یار ہین
تقدیر کس مقام سے لائی کہان مجھے
بوسے اسیطرح سے دئے جائے اگر
ناصح نہین پسند تیری داستان مجھے
اب کہتے ہین جوان مجھے طفلان خردسال
کیونکر ملیگی تیرا اجل سے امان مجھے
اتنی کڑی تو ضعف مین جھیلی نہ جائیگی
اور دن کو بھی معاف نکیجیے فلان مجھے
کہنے کیا کیجیے گا اور بتا کر گیسو
کبھو لدو پہر خدا پھر ہمیں گیسو
شوق بھی بال بنانے کا نہین ہے تجکو
ہوگئے روغن خوشبو سے بہت تر گیسو
طول اتنا ہی نگاہون کے نہین گذرا ہے
دل میرا لیکے ہوئے خوب دلاور گیسو
شانہ کرنے مین اوبجھنے ہی لگا کیا تجکو
پہلے ریحان کی طبیعت این کرین گر گیسو
کوئی ہمارے تغافل شعار سے کہدو
ہم اور بھی نفسی چند انتظار کرین

ریحان نے ہنسنے والون کو ابھی رلا دیا
پچھلے سے جان مرغ سحر کہا ہی جاتے ہین
جاری ہی اوس نگار کی غیرون سے رسم ربط
زلفون کی بال ہیچ مین سکہلائے جاتے ہین
میری بلائین لیکے وہ کہتے ہین وصل مین
سمجھ آپ میری دلکو بھی سمجھائے جاتے ہین
ریحان تمہین خدا کی قسم سچ بیان کرو
پھنک جائے باغ آگ سے لگے اس بہار مین
اب سب یہ کہتے ہین الفت کو چھوڑ دو
واللہ ناگوار ہین گالیان مجھے
اب تیرے اختیار مین ہون ای مین قہر
تھوڑے دنون مین پیر کہینگے جوان مجھے
قسمت نصیب بخت مقدر کی خوبیان
ہون ناتوان پہناتے ہو کیون شریان مجھے
ریحان فقط تھا دوست مین دشمن ہوا کیا تیرا
داخل وضع مین کانونکے برابر گیسو
باندھتے ہیچے تقریر خطاوار ہین ہم
خود بخود ہوگئے برہم کیونکر گیسو
ایک عاشق کا ہے دل سات ہین ایمان کے
پانون تک سرسے چھپائی ہین زنجیر گیسو
دیکھکے کیون نہ ڈرے یار دم آرایش
ہین پریشان ہوا ہو گیا ابتر گیسو

دیگر
چوری سے اونکا سوتے مین تو چولیلیا
کاغذ کے گھوڑی ان دنون دوڑائے جاتے ہین
ظالم کے کوچہ مین نہین گور و کفن کا ذکر
چھوڑو خدا کے واسطے گھبرائے جاتے ہین
تمکو قسم خدا کے خدا کے رسول کے
کس گلبدن کی واسطے گل کہائے جاتے ہین
کیونکر نہ ہو قفس مین غم آشیان مجھے
باغ ہوا نہ پہلے کوئی مہربان مجھے
جو بات آدمی نہ سنے کیون سنائی
تا وقت مرگ بس ہی کا امتحان مجھے
ہے خوف مرگ جنبش مژگان یار سے
معشوق اگر ملا ہی تو ناقدردان مجھے
کہتا ہے یار میری طرف دیکھہ دیکھہ کے
جانے دی صحن باغ مین ای باغبان مجھے
دم الجھتا ہی پریشان ہوا جاتا ہون
ظالم عشاق پہ کرتے ہین سراسر گیسو
تیری زلفین ہین ضرور اسکا دلیل ای گل
خال خط چشم دہن لب زنخ ابرو گیسو
اٹھو اور دن تو ہی لٹکا ہی خدا خیر کرے
سانپ بن جاتے ہین آئینہ کے اندر گیسو
کہو اور انسے ابھی پیش نہ آئین کہدو

## قطعہ لاجواب

کہ آپ ذرہ نوازی جو مہروار کرین
تو باوجود تقاضائی مرگ [illegible]

رنگین تخلص بابو بنسی دہر خیرآبادی۔ اور حال معلوم نہین۔

راز تخلص لالہ دہنپت رائے خلف لالہ شنکر لال برادرزادہ راجہ کندن لال بہادر باشندہ دہلی مقیم لکہنو شاگرد خواجہ وزیر اردو مین صاحب تصانیف بہت ذی لیاقت ذی مروت اور با ہمت آدمی تہے۔

کیونکہ تمہارے روئے مصفا سے آئے دل
داغون پہ داغ صد حسن صباحت کے بھی
صبح عذار و گیسوی شب گون کہان ہے

اسد رہی صفا کہ پہسلتا ہی پائے دل
دیکھیں لپٹ کے اوڑ گیا کیا اہتا دل
صدمے یہ رات دن کے کہانتک اوٹہائے دل

بیری طرح کسی پہ نہ آیا جو آئی دل
بن گئیان من جو ہرین آپ آپ سر

سینہ پہ رکھکے ہاتھ کہو ہائے ہائے دل
کیا خوش ہوئی گر کسی پہ تمہارا آئی دل

راز تخلص منشی سنیڈولال خلف لالہ سنیڈے لال باشندہ لکہنو صاحب دیوان ہندی و فارسی شاگرد طوطی رام عاصی اپنے عہد مین بڑی سخنور گذری ہین اور بہت لوگون نے اونکی استادی سے فایدہ اوٹہایا ہی انکے انشا گلزار فصاحت بہت پڑہی پڑہائی جاتی ہے۔

خاک لحد کو میری کیا جلوہ طلا

تیز اوس نے ہی کیے اکسیر بانو ہیں
جب دم دہوا تو اوٹہا دل پہ اضطراب کا

لیلے نے رنگ جان سے قیس کے کہا آہی شتاب
گل ہو گیا فلک پہ چراغ آفتاب کا

دولہے پیلن پہ وہ محمل سے لگی ہے

زاہد تخلص برہمہ چاری پرم آنند جی ساکنہ دہلی راقم الحروف کے پیر طریقت ہین انکا باوجود کمال فقیری کے علم سخن مین بہی بہت اچہا دخل ہے مخمس اور مسدس مشکل مشکل قیدون مین تصنیف فرماتے ہین جیسے مصرعہ کے اول بہی (ق) اور آخر مین بہی (ال) ہو اور آخر مین بہی (دال) ہو۔ اور بعض اوقات دو دو حرفون کی قید ہوتی ہی اونکو کلکتہ کے جگت سیٹہہ نے ایکدفعہ ۳۲ مشکل گرہ مصرعہ کے گرہ لگانے مین بائیس روپیہ نذر کیے تہے۔ مچھلیان دشت مین پیدا ہوئین ہرن پانی مین۔ یہ مصرع مہاراج کا یہہ ہی۔ آہ دریا یہ کردن دشت مین آنسو ڈالون۔ ۱۳۰۷ھ مین آپ ٹونک مین تشریف فرما تہے میرے آقا صاحبزادہ حامد خانصاحب کے یہان اون دنون ہر ہفتہ مشاعرہ ہوا کرتا تہا آپ بہی تشریف لاتے تہے وہان ایک مسخرہ مسلمان بہی کہ جسکا تخلص یار لوگون نے قفس رکہدیا تہا آیا کرتا تہا اور اکثر واہی تباہی اشعار اہل مشاعرہ کو سنایا کرتا تہا اور وہ لوگ اوسکو بنایا کرتے تہے ایکدن مشاعرہ مین اوسنے چند واہیات شعر پڑہے اونمین ایک مہمل مصرعہ یہ بہی تہا کہ۔ میری بیٹیا ہے بہتی ہی گنگا یہ آپکے مزاج پر بہت ناگوار گذرا اور اوسیوقت اوٹہکر تشریف لیجانے لگے میرمجلس اور دیگر حضار نے کہ جو سب رئیس زادہ اور عمایداوس ریاست کے تہے بہت منت اور سماجت کے اور شخص مذکور کے بیٹہنے پن کا عذر کیا مگر آپکے دلمین یہ نفرت اوس بے تہذیبی سے ہوگئی تہی وہ دور نہوی اور پہر کبہی اوس جلسہ مین باوجود فرط شوق سخن کے تشریف نہ لیگئے مین اوسوقت وہان موجود نہ تہا دوسرے دن جو مجکو یہ حال معلوم ہوا تو مین نے بجواب مصرعہ مذکور کے ایک شعر موزون کیا۔ مگر چونکہ اس قسم کا کلام سراسر بے تہذیبی مین داخل ہے۔ اسلئے یہان لکہنا اوسکا قلم انداز کردیا گیا کہ مبادا اہل اسلام پر ناگوار گذرے

مہاراج کا فارسی کلام تو اول جلد میں درج ہوا ہے اور اردو اشعار یہ ہیں

تلاشی کیوں نہ لی دبابے اہل عبا گل کی | گیا ہے دل تیرے گلزار سے جو غبار کا
بزم ساقی میں جب سبو آیا | شفق آلودہ رنگ جو آیا
چشم بلبل سے یوں ہی آنسو | گل رکابی سے کہ آب جو آیا
بستی ہی مجکو صفا اور الا ذنب یقین | جو دلمیں بھرے تھے بگولے غبار کے
ہوش آیا نہیں مجھے ابتک | کیونکہ یک مست کو میں جو آیا

**زخمی** تخلص راج بہادر قوم کایتھ سری باستب سکنہ کاکوری علاقہ اودہ - انکی باپ دادے عہد سلطنت اسلام مین قصبہ مذکور کے قانون گو تھے اور اب یہ صاحب کانپور مین رہتے ہین اور اردو فارسی مین اچھے شعر کہتے ہین ایک غزل بعینہ اونہون نے تذکرہ مین درج ہونے کے لیے بھیجی تھی اوس مین سے یہ چند شعر منتخب ہوئے —

کیا ہوا نفس پر غالب ہو انسان ضعیف | کچھ ہو سے زور چل سکتا نہیں ہے کاہ کا
حاسد کم فہم تیغ رشک سے بسمل ہوئے | مدح خوبان جب ہوا زخمی سوال اللہ کا
در کتابت میں اوسکے عقل ان ہیچ | ما عرفنا قول ہے اہل رسول اللہ کا

**ساقی** تخلص منشی شنکر لال بن منشی پانچو چند قوم کایتھ بھٹناگر متوطن سکندرآباد ضلع بلندشہر ساکن حال ضلع سہارنپور پیشکار عدالت فوجداری شاگرد رشید منشی بالمکند صاحب تخلص اوسطرف کے نامی شعرائے ہنود سے ہین اور کلام بھی اونکا سستہ و صاف ہے یہ اشعار اپنے خود اونہون نے عنایت فرمائے تھے —

حیف ہے جان ہوا اپنا دل مضطر سمت | تیر بسمل اوسکا پہلو مین ہمارے پر سمت
ابر کا عالم ہی تجلی محتسب کے گہر برسے | اب تو چمن کر بیٹھ جا ساقی خم و ساغر سمت
جا ہی خون کے آنسو نکلیں ہیں تیرا ہی وقت | ہاتہ چلیجا نہ کیوں صبا دکان تیر سمت
تو وہ لیلی ہے کہ ہی مجنون ترا اسرار ہالہ | ہین ہزارون دل الجھے بالوں کے طفلکے ساتہ

**سالک** تخلص سالگ رام بن دلیپ راے بن بیردی رام کہتری جھنجھے سرہندی - سن شعور سے نارکشی کی دستکاری مین مصروف رہی جوانی مین علم کا شوق کر کے کچھ سواد بہم پہونچایا اور کچھ کس سے خوشنویسی سیکھی مگر ضعف طالع سے سوا نارکشی اور سپاہگری کے کوئی بڑا عہدہ نہیں ملا آخر اب نابینا اور ضعیف ہو کر خانہ نشین ہین اور منشی درگا پرشاد صاحب نادر تخلص کے خبرگیری پر گذارہ کی صورت ہے اونکو عالم جوانی مین ایک کہتری بچہ بشمبر داس نامی سے تعشق ہا ہو گیا تب اونہون نے یہ شعر کہے تھے —

میری عرض ہے تیرے والا جناب | بشمبر ہو فردوس سے کامیاب
مین بندہ ہون تیرا جو سالک غریب | مرادین کا مجکو بر دی نصیب

**سائل** تخلص منشی منوہان پرشاد ملازم سرکار مہاراجہ بلرام پور راجہ تخلص شاگرد آقا حسن میرن - انکی بھی ایک تاریخ رسالہ گلشن فیض مین درج ہے —

**سبز** تخلص منشی بلکہیت راے ساکن جھبیریٹہ ضلع اودہ قوم کایتھ سکسینہ لکہنوی —

آج قسمت سے میرے تجلی ہی شکر ہے خلاق کا | گفتگو کرتی ہین پریان بے انتہا تمام
اے پری تو صد شرا صد ادب کا ہے پہل | بے مزاج یار نازک طفل ادا کے طرح

**سجا نند** عرف منالال مولا راجہ درگا پرشاد ناظم میان گنج وصفی پور دغیرہ حضرت عماید لکہنو سے ہین اور اونہون نے تاریخ لطیف

رانا ین منشی شنکر دیال صاحب نے بہت اچھی لکھی ہے - اسمین انکی چند اور کتابون کا بھی ذکر آگیا ہے لہذا یہ چند شعر اونکے لکھے جاتے ہین -

| | |
|---|---|
| سخن کی اوسکو بھی جی سے الفت بیان و معنی سے دلکو فرحت | کنایہ سے ہی عیان تخلص کمال ہر رنگ شاعری ہے |
| صفائی آب سخن کا جوہر عیان ہے شیرینیٔ زبان سے | کیا ہے اوسنے بہ بین کلام کیسا بڑی طبیعت کی برتری ہے |
| لکھا تھا جو بابو مینک جی نے اوسے کا چھاپا اوتارا اوسنے | لکھا ہنومان ناٹک ایسا کہ جس سے لنکا مین تھرتھری ہے |
| اودھی نہ کیونکر بزنگ سے اون جو اسکے ہر ایک سطر کا | جمایا رنگ گوشاعین سارا عجب یہ اربعہ عناصری ہے |

**سحاب** تخلص کنور گوپال سنگہ خلف الصدق راجہ سالگرام قوم مہاجن شاگرد غلام مولی قلق انکی باپ اور انکی بہائی دیوی سنگہ معزز اہلکار شاہ دہلی کے تہے اور وہین سے راجگی کا خطاب ملا تہا قلعہ معلی کے جو بارہ تو پیان مشہور تہین اونکو اخیر وقت مین قلعہ مین گہنے کی منائی تہی اونمین یہ بہی تہے مگر دہلی کے معزز رئیسون مین شمار ہوتے تہے ان کنور صاحب نے فارسی تو اپنے مکان پر مثل امیرزادون کے پڑہی پہر اوللہ کالج دہلی مین داخل ہو کر کچہہ انگریزی دیکہی غدر کے تباہی کے بعد وکالت کا امتحان دیا چنانچہ اب آپ متوسط درجہ کے وکیلون مین ہین عمر قریب پچاس کے ہو گی انکی شادی دہلی کے ناجی ساہوکار گرد الہ لالہ راجمید اس کی بیٹی سے ہوئی تہی یہ اشعار آپ کے نتیجہ فکر سے ہین -

| | | | |
|---|---|---|---|
| شمع رو در کے بزم یہ کہتی ہے کہ ہائے | خاک کرتی ہی تیری گرمی بازار مجہے | اہی دل رفتہ مگر جان پہ کچہ آن بنی | چارہ گر اب نظر آتی ہین غم ادبار مجہے |

**سحر** تخلص اجودھیا پرشاد پسر رام دیال دیوان اعتماد الدولہ میر فضل علی خان باشندہ لکہنو شاگرد مقبول الدولہ مرزا مہدی قبول -

| | |
|---|---|
| تصور کمر یار مین ہین اشک رواں | کہٹک ہی کیون جو نہ پیرہائی بال آنکہون مین |
| لباط فتنہ بچہا مین جو تیری مردم چشم | تہائین شاطر گردون کو چال آنکہون مین |
| اسیر دیدہ جانان ہین سب کے طایر دل | نہین یہ نشہ کے ڈوری ہین جال آنکہون مین |
| منتظر جو آئین گے حورین بہشت مین پس مرگ | پہرے گا آپ کا حسن و جمال آنکہون مین |

**سحر** تخلص منشی دیبی پرشاد رئیس بدایون مصنف رسالہ قیافہ -

| | |
|---|---|
| نہ تو دل اپنا ملا ہمکو نہ دلبر اپنا | نہ تو دلبری یہ قابو تہی ابر اپنا |
| سینہ اوپر کے تہا شکم نرم تہا ابر بہشت [illegible] | اپنی کمر مل ہی عار نگہ بال کی [illegible] |

## در ذکر صلہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| شکے ساتہ کو بیساختہ یون ہنسی کہا | کیا ہوا خیر ہی کچہ حال تو کہئے دل کا | اس معما کا نتیجہ نہین جہپر کہلتا | رحم کیون آج میری حالت پر تمکو آیا |

گریان کہی ہے بن تیرے یہ چشم تر مجھے ||| طوفان نوح آنے ہے اب بہر نظر مجھے

سرشار تخلص لالہ ملوک چند لکھنوی۔

اس سج سے وہ دلبر چلے خوبوں میں اکڑ کے ||| جون ماہ ستاروں میں چلے انکو اڑ کے

سرشار تخلص پنڈت رتن ناتہہ کشمیری لکھنوی جو پہلے مدرسہ لکھیم پور کھیری ضلع اودہ کے مدرس تھے اور چند سال سے مطبع اودہ اخبار میں منشی نولکشور صاحب کے قدردانی سے اڈیٹر ہیں آپ کو علم عربی فارسی اور انگریزی میں خوب ملکہ ہے فصاحت تقریر اور ملاحت تحریر میں آج کوئی آپ کا ثانی نہیں چنانچہ قصہ آزاد جو ایک عمدہ نمونہ اردو زبان کی انشا پردازی اور عبارت آرائی کا ہے آپ کی لطافت بیان اور سلامت زبان کا شاہد عادل ہے آپ شعر بھی خوب کہتے ہیں اور طبیعت آپ نے بہت شوخ اور چلبلی پائی ہے مگر افسوس کہ ہمارے پاس اسوقت کوئی کلام آپ کا موجود نہیں ہے کہ جس سے اس تذکرہ کو مشرف کیا جاتا۔

سرور تخلص لالہ ٹیکا رام ولد حکیم سری کشن لعل مقیم فتح گڈہ نائب سررشتہ دار بندوبست ضلع فرخ آباد۔

مطلب ہے میری ایک نظر مانی آپ نے ||| تا مین شب وصال میں کیں اپنی کالکھنے

سرور تخلص ایک پنڈت صاحب کا ہے جو جی پور میں رہتے ہیں مگر نام نہیں معلوم ہوا۔

تقدیر میں لکھی ہے گدائی تو لائے ||| سایہ کریگا تو بہلا مجہپر کہان ||| قاتل خدا کیواسطے یہ پاس آؤ نا ||| اوسکو پہر لگی وہ تیغ لیکر کہان

سعید تخلص لالہ جوالا ناتہہ قوم کایتہ منصب قانون گو صوبہ اجمیر جو اب بہت دنون سے نائب وکیل ریاست جی پور حاضر باشی محکمہ ریذیڈنسی راجپوتانہ ہیں اور میرے والد کے ساتھہ قدیم سے محبت اور حق ہم صحبتی وہم مشاعرہ کی رکھتے ہیں انکا کلام فارسی اور اردو میں بہت صاف ہوتا ہے اور آدمی بہت باخلق ہیں یہ چند شعر انہے خود اونہون نے مجکو اوپر واسطے درج تذکرہ کے دیے تہے جو خوشی سے یہان درج کئے جاتے ہیں۔

جہان دیکھہ تیرے ابروئے خم گیر کا عالم
منشی فلک بھی قلم توڑ کے بیٹھ گیا
دیکھیں جان مجکو آکے دیکھو

غش وایل علم ہو گیا شمشیر کا عالم
دیکھا تیری اس خط کی جو تحریر کا عالم
حیران ہیں اس شوخ کی دل سے تدبیر دیکھو
عاشق ہوں لیے خدا کے دیکھو

نقاش قضا دیکھہ یا نقش بدلوائے
وہ کون تھا یارب سر بازار کہ جسنے
کیا شیر کی پنجہ میں ہے نخچیر کا عالم
آئینہ ہے تو سر خسرو ہو

بسمل کے ظالم تیری تصویر کا عالم
تصویر دکھا کر کیا تصویر کا عالم
دیکھو تو پاؤں کہاں کے دیکھو

سعید تخلص لالہ کنور بہادر ولد گنگا پرشاد فرخ آبادی۔

جوش وحشت کبھی زندان میں نہ رہنے دیگا ||| بیڑیاں لاکھہ پہنائے کوئی حداد مجھے

سلیم تخلص لالہ مادہو رائے عرف منوہر لال باشندہ بھوپال شاگرد منشی جادو رائے نسیم یہ چند شعر انکی رسالہ ہمام مطبوعہ جولائی سنہ ۱۸۸۳ع سے لکھے جاتے ہیں اور حال معلوم نہیں۔

دی دل وصل کے شب سے غضب فرقت میری　　دیکھے جب تنگ بہت چرخ نے حالت میری　　فرقت یار میں جینا بھی پشیمانی ہے
دم نکلجائے تو مٹ جائے ندامت میری　　سایہ جسم بھی تاریکی میں چھپ جاتا ہی　　کون کرتا ہے مصیبت میں شراکت میری

روتے ہو خاک اوڑاتے ہو لحد پر بیٹھے　　پہلے ہنستے تھے بہت دیکھکے ذلت میری

**سماجت** تخلص لالہ بخت بہادر خلف منشی ہنسی دہر بہت متوطن قدیم شہر لکھنؤ

عشق گیسو میں ملا مصحف رخ کا تو　　آئے اسلام میں عاشق کہ بہ کافر گیسو　　حور کہتے ہیں یہ ہار تیر گیسو کو　　سنبل باغ جنان بھی ہے ہیٹر گیسو
کھلتے بند ہتے بکھرتے ہیں سیہ رو تیرے بال　　کیا بہیں تنگ لیے تے ہیں معنبر گیسو　　ہم سلیمان ہو صاحب کی انگوٹھی پاکر　　آپ کھلائی پر جی جب سے ہی گیسو

ہو گیا مجکو بھی سودا اگر اون بالون کا　　دلمیں الجھن ہے سماجت تو زبان گیسو

**شاد** تخلص منشی سولال قوم کایتہ ساکن روشنپورہ حال مقیم پٹیالہ کہ وہاں مطب کے ذریعہ سے خوش گذران ہیں انکی والد مرحوم منشی ذوقی رام بھی طبیب حاذق تھے شعر کی اصلاح حکیم مومن خان رسال مومن تخلص سے لی یہ شعر اونکا جو منشی درگا پرشاد صاحب نادر تخلص نے بہیجا تہا اونکی نازک خیالی اور شیرین مقالی پر دال ہے۔

کمر سیم پہ کسی گالیون پہ منہ کھولا　　اور سے پہ آپ ہاتھ کمر بہیں رکھتے

**شاد** تخلص منشی کنہیا لال ولد بہت رام کایستہ سکسینہ باشندہ اجمیر جو عدالت میں مختار کاری کرتے تہے اور کچھ مذاق معرفت اور تصوف کا بھی رکھتے تہے آدمی بہت بامزہ اور رنگین مزاج بھی کبھی کبھی شعر بھی موزون کر لیا کرتے تہے دو ایک میرے والد صاحب کو بھی غزل دکھائی تھی سنہ ۱۹۱۲ع میں اونکا انتقال ہو گیا شادی نہیں کی تھی اور آزادانہ زیست کرتے تہے یہ دو شعر اونکے جو اسوقت یاد تہے بسبیل یادگار درج تذکرہ ہذا کیے گئے اور ایک رسالہ بھی علم تصوف میں اونہون نے بنایا تہا۔

شعر کہنا شاعرونکا کام ہے　　یہ تو عاشق مفت میں بدنام ہے　　دیکھیے بہت تماشے دنیا کے خیرہ شر میں　　پائی ہے سیاہ آخر خورشید و قمر میں

**شاد** تخلص منشی رام پرشاد شاگرد مولوی محمد مقیم سہارنپوری۔

ہو نہیں شہید ناز جو بک گلعذار کا　　بلبل طواف کرتی ہے میرے مزار کا　　ہم قسمتونکو غیر کی لیت دو سے کیا مفاد　　اولٹا پڑا ہے بحر میں کاسہ حباب کا

تیری اس بیوفائی پہ تو ہم سو جان سے مرتے ہیں　　اگر اہی بیوفا تو باوفا ہوتا کیا ہوتا

**شاد** تخلص منشی شیو پرشاد شاگرد میر حسین تسکین مرد فہیم و صاحب ذہن سلیم تراکیب سخن دلچسپ اور برجستگی معانی ناصح بدل زن ہے

جاکے قاصد بھی وہان غیرون میں شامل ہو گیا　　اور ایک کانٹا نکل آیا میری تقدیر کا

**شاد** تخلص سکندر آباد کے برہمنون سے کوئی حضرت تہے

اوس تنگ چہپنی کا پڑا جس دن میں عکس　　چمپا کے پہول اگتے ہیں وہانسے بہار میں

**شاد** تخلص منشی رام پرشاد بریلوی شاگرد شاہ نصیر صاحب دیوان—

ابرو کی جب صفت مین یہ فہم رسا لڑا　　　مصرعہ ہمارا بیت ہلالی سے جا لڑا

**شاد** تخلص رای دیبی پرشاد باشندہ حیدرآباد دکن شاگرد فیض—

شیریں دیتی ہے شیرین فاتحہ　　　آج برسی ہے سیاں فرہاد کی

**شاد** تخلص منشی البیلی پرشاد خلف الرشید منشی جواہر سنگہ صاحب جوہر لکہنوی منشی دفتر مہاراجہ بلرامپور
یہ حضرت بھی شعر و سخن مین اپنے والد کے قدم بقدم ہین—

ہو تیرا احسان اوڑ اوڑ کر ہر رنگ گل سے تو نشان　　　ماہ تابان کیطرح مہر درخشان کیطرح
ناتوانی کر دی گر ریگ بیابان کیطرح　　　عضب یہ قو وش کے جدائی ہوی ہے
دونو رخسار اونکی ہتے ہین چمکیے راتدن　　　گہنا غم کی سینہ پہ چہائی ہوی ہے

بدبختی ہے اوسکو بھی جو بد ہے یا گمراہ ہے　　　ذرہ جب تحریک مین محتاج اذن اللہ ہے

**شاداب** تخلص منشی رنگین لال متوطن نواب گنج کانپور بہت عرصہ تک مطبع اودہ اخبار مین خوشنویس رہے اور اب
ضلع کانپور کہین انگریزی ملازم ہین—

ہین تہہون خامہ تقدیر سے بیٹہ گئے گیسو
سیکہے آئینہ سے آئین سکندر گیسو
پیش مژگان کیا ہے تو قیر شجاع آفتاب
نذر جہکتا ہے شمشیر شعاع آفتاب

کچہ بدل دینگے ہمارا نہ مقدر گیسو
سامنا چہرہ پر نور سے کچہ سہل نہین
ہے خطا یا نہ ہون اگر تیر شعاع آفتاب
دو دگر زمین سے ٹلکے چڑ آئیگا کیا فلک

رخ روشن سے بنی صاحب کشور گیسو
پہلے دکہلائیے تو ایسے مہ انور گیسو
دل دہل جائے نہ کیون تیر فلک جور سے
کہہ ہم بھی مرینگے کسی دن تجہل بے

**شادان** تخلص منشی لبادن لعل قوم کایتہ کہنے میر منشی نواب امیر خان بہادر والی ریاست ٹونک اونکا مفصل حال جلد اول مین رقم پذیر خامہ تحقیق ہو چکا ہے یہ بہت ذہین اور ذکی شخص تہے کتاب امیر نامہ جسمین سوانح عمری نواب موصوف درج ہے- اونکی تصنیفات سے ہے اور ایک فارسی مثنوی بھی اونہون نے نواب ممدوح کے امیرون کے حالات مین لکہی سنہ ۱۲۵۱ ہجری مین نواب وزیر محمد خان بہادر کے حکم سے یہ کلکتہ مین بھی نواب گورنر جنرل بہادر کے پاس گئے تہے اور وہان انکے بہت کچہ تعظیم اور توقیر بوجہ علمی لیاقت و ہوشیاری کے ہوی تہی فارسی شعر تو کہتے ہی تہے مگر اردو بھی کبھی کبھی نظم کر لیتے تہے اور ہندی کے شاعری مین بہی قاصر نہ تہے ایکدن نواب امیر خان نذر باغ کی سیر کر رہے تہے منشی جی بھی آئی نواب صاحب نے فرمایا کہ دیکھو گلاب کیسا پہول رہا ہے عرض کیا کہ حضور کے قدمون کی برکت ہے اور فکر کر کے یہہ رباعی فی البدیہہ موزون کی جب نواب صاحب ٹہلتے ہوی انکی طرف آئے تو کہا سنئے—

گل گلاب نے خوبی عجب دکہائی ہے　　　بہار جامہ گلگون پہن کے آئی ہے
جو پوچہو سچ تو یہ ہے برکت قدوم حضور　　　وگرنہ گل نے یہ خوبی کہان سے پائی ہے

اور ایک مثنوی بھی کہمکون کی تعریف مین لکھی تہی یہہ دو شعر اوسمین سے ہین—

ذکر کہاں تک اون کا کیجیے گر ارقام | نقطے کاغذ کو کلتے ہیں گام
کہٹلوں بیچ دوات ہی لبریز | رنگ سیاہی کا ہے شنگرف آمیز

**شاداں** تخلص لالہ ریپاؤ لال کا بیٹہ۔

یوں داغ دل میں اس کے سینے کے آس پاس | جیسی جڑی ہوں جیسے نگینے کے آس پاس

**شاداں** تخلص حاتم عصر مہاراجہ راجہ چندو لال بہادر سکنہ راے بریلی توابع لکھنو نائب پیشکار حیدرآباد دکن شاگرد شیخ حفیظ الدین و شاہ نصیر دہلی۔ اپنے عہد میں نہایت فیاض اور سخی ہو گزرے ہیں اور اونکی ذات سے ایک عالم کو فیض پہونچا ہے دور دور کے لوگ اونکی سخاوت کا شہرہ سنکر حیدرآباد جاتے تھے اور کامیاب مدعا ہو کر واپس آتے تھے ہمنے سنا ہے کہ مہاراجہ موصوف کا دست کرم پاخانہ میں بھی زرپاشی سے عاری نہیں رہتا تہا اور اسی وجہ سے اونکی پاخانہ میں دونو طرف روزن بنے تھے کہ جنمیں سے وہ ہاتھ باہر نکالکر سائلوں کا سوال پورا کرتے تھے اور انہیں فیض بخشیوں سے آجتک حیدرآباد کا نام اونکی نام پر مشہور ہے کہ بہت لوگ چندو لال کا حیدرآباد کہتے ہیں اونکے دربار میں ہندوستان کے بڑے بڑے نامی گرامی شاعر موجود رہتے تھے اور اونکی قدردانی اور فیض رسانی کے عالم میں دہوم تہی غرض یہ مہاراجہ بہت بڑے دیوان با اختیار ریاست حیدرآباد دکن کے ہوئے ہیں اور اونکی مختاری اس ریاست میں سرکار انگریزی بہادر کی کفالت سے تہی کہ نظام بلا استصواب سرکار کے اونکو عہدہ سے معزول نہیں کر سکتا تہا اب اونکی پوتے مہاراجہ نرندر پرشاد بہادر پیشکار بارہ ہزار روپیہ ماہانہ ریاست مذکور میں دیوان و پیشکار ہیں۔ یہ مہاراج جیسے جاہ و منصب میں صاحب دیوان تھے ویسی ہی شعر و سخن میں بھی صاحب دیوان گذرے ہیں چنانچہ یہ شعر اونکا ہے۔

ملا کے گیسوے دلبر سے سلسلہ دلکا | عجب بکھیڑے میں فی الاصل معاملہ دلکا
معشوق کے آنے کی سنا جو خبر آکے | لبریز ہوئے دلکی پیالہ [illegible]

**شاداں** تخلص خوشوقت راے ساکن چاند پور شاگرد حاتم بعض تذکرہ میں شاداب بھی لکھا ہے۔

جب تلک ہو کام مژگاں سے تو ابرو مت چھیڑنا | تیر کے ہوتے کوئی کھینچے ہے تلوار کو

**شادی لعل** برادر زادہ برالی لال کا بیٹہ سری سیب لکھنوی نوجوان عمدہ خاندان اور شاعر بلند خیال تھے مگر افسوس کہ حال میں قضا کی۔

**شاعر** تخلص مٹہن لال قوم کایتہ سکسینہ ساکن دہلی لد بخشی سلطان سنگہ علم فارسی سنسکرت انگریزی [illegible] علم موسیقی اور طرح طرح کی دستکاریوں میں شہرت رکھتے ہیں ایک ساز چپسارنگی بجانے کے قابل [illegible] اونکے مخترعات سے ہے اور اونہوں نے ایک کتاب نہایت ضخیم اردو فارسی اور ہندی لغات میں [illegible] بنائی ہے یہہ تین شعر جو اونکی بہائی منشی کیول رام صاحب ہوشیار نے بہیجے تھے ذیل تذکرہ کئے گئے ہیں۔

ہمکو شکوہ کچھہ نہیں ہے یار اور اغیار کا
ہے لکھا قسمت مین یارو تفرقہ دلدار کا
نبض مجھہ بیمار کی زنہار مت چھو اے طبیب
سب دوا بیمار کی پرہیز ہے بیمار کا
گر قتل تجھہ کو ظالم منظور ہے ہمارا
تو دل ہی زندگی سے رنجور ہے ہمارا

**شاگرد** تخلص منشی طوطارام ملازم محکمہ راج کورٹ—

اپنے کوچہ سے نہ اٹھوائے میت میرے
اہمد ہو گور و کفن جو مرے قسمت میں لکھے
پڑگئی گور غریبان مین تکایک ہلچل
ہائی کس ناز سے ٹھکرا دئے مین تربت میرے

**شایان** تخلص پنڈت بیم نراین خلف پنڈت رام نراین منصف مہوبا باشندہ دہلی—

قائل نہیں ہین ڈیبدیہ پیرم کے سامنے
طوفان نوح اگلے زمانہ کی بات ہے

**شایان** تخلص منشی طوطارام لکہنوی قوم کایتہ سری باستب خلف الرشید منشی اتا رام بڑے درجہ کے شاعر تھے اور مدت تک متوسل مطبع اودہ اخبار رہے نظم مین اونکو بہت اچھا ملکہ تہا ہمیشہ نئے نئے مضمون باندہتے تہے اور مندرجہ ذیل کتب اونکی تصنیف ہین۔ مہابہارت منظوم۔ قصہ امیر حمزہ منظوم معروف بہ طلسم شایان۔ الف لیلہ منظوم۔ تاریخ ستارہ ہند انکے دادا منسکہ رائے اور پردادا رائے منسارام بڑے نامی شخص تہے اونکا خطاب کالی ڈہال تہا اونکی والد ماجد رائے تلسی رام کو نواب آصف الدولہ بہادر نے رائے کا خطاب معہ مہر نگین زمرد کے عطا فرمایا تہا جسپر وہ خطاب کہدا ہوا تہا اور یہ صاحب نواب سعادت علی خان بہادر کے عہد مین عہدہ بخشی گری فوج پر ممتاز رہے تہے۔ حضرت شایان کا انتقال ابہی چند سال بیشتر ہوا ہے اونکا ایک دیوان بہی چہپا ہے جسکا مطلع یہ ہے—

آج کہوے پیر پرواز ہے عنقائے قلم
گنگرۂ عرش معلی ہی نہ پایہ قلم
ایک قلم حسن کے مضمون قلم تہے اوپر
جب سیہ لوح بنی دیدۂ بینائے قلم
قصہ عشق ہی سب زیب قلم تہا اوسپر
واقف راز ہو کیونکر چشم تماشائے قلم

مہابہارت منظوم سے جو ۱۸۶۳ء مین طبع ہوئی ہے—

فن شاعری مین سرفراز ہون
وہ شاعر ہے شہرہ تہے ہمثال
شہنشاہ تہا چندر ناسل وسکا نام
نبائی کتاب ایسا بافضل اللغات
وہ ہو گئے مرحم نظم کو آپ تاب
کتب ہند پڑہے وہ موزون کی
وہ تشریف جنت کو اب لیگئے
تہا جب اجل کا لگے قلم
تخلص ہی شایان کی مختار ہون
کہ حاصل تہا منشی گری مین کمال
اسی نظم سے ہی وہ رنگین کلام
نچہوڑی کوئی دسین مطلب کی بات
ہوئی سلک گوہر نجالت سی آب
کہ پیدا نئے سحر و افسون کئے
دل شاد کو رنج و غم دیکئے
کہ منکہ سے تہا رے آخر ہہم
پدر اتارام عالی وقار
زبان عرب سے بہی آگاہ خوب
نہایت عجب دلچسپ تہی داستان
وہ کی طبع رنگین نے انشا رقم
نبائی مین بہا کہا مین ہے جو بہیان
محقق تہے پیدا نئے لا کلام
بلا فصل کا سال ہجری مین سن
زمانے مین تہی جنکے بہ نور علین
ہر ایک گوہر علم اوسپر نثار
سمجھتے تہے ترکی کی دہ اوخوب
کیا اوسکو ترکی زبان مین بیان
گرا ہا تہہ سے منشیون کے قلم
کہ ہی نا سکا بہید کا سب بیان
تصوف کی باتین زبان تمام
ہزار و دو صد او ر ہفتاد و پنج
مہیا او نہین عیش آرام و چین

کرون اطلاع انکی ہی نام سے
کہ تلسی کے پیوند تھا رام سے

بیان صفا الدولہ عالیجناب
شجاعت کا چمکا ہوا آفتاب

یہ نواب ادنپر سرفراز تھے
وہ سرکار عالی مین ممتاز تھے

نگین منقش عنایت کیا
خطاب انکو رے کا اعلی دیا

ہوئی جب یہ نواب جنت نشین
ہوا لکھنؤ غم سے اندوہگین

سعادت علیخان عالی شعار
ہوئی مسندآرا بعزو وقار

یہ ہی رائے بخشی بنے فوج کے
ستارے چمکتے رہی اوج کے

جو نواب لائے بنارس سے فیل
ردانی مین عزت دہ رو ذلیل

عنایت کیا پہر دیا یہ وقار
ہوئی فیل پر انکے آگے سوار

مین اوس بحر کا دُر شہوار ہون
ملی آبرو جو سزاوار ہون

## بیان جنگ کرن وارجن

قلم اب کری داستان اختتام
قریب آئی ہی دوسرے دن کی شام

سحر عمر کی اسکی ہی شام ہے
کرن آفتاب لب بام ہے

ارابہ کرن کا تھا جو رزن لگا
ہوا آسی ہی چالاک تیزرا ہوا

جو برگشتہ قسمت کا تارا ہوا
فلک کا ایک اشارہ ہوا

زمین نے وہ پہیہ کو پکڑا بزور
پڑا انچہ تیر مین پائے مور

کرن دل مین تھا سخت حیران کار
لگا کہینچنے چرخ کو ایک بار

کمان پہ ارجن نے رکھا خدنگ
لب گوش تک اوسنے کہینچا خدنگ

کرن نے کہا ای شجاعت پناہ
کہان ہی بہلا راستی کی یہ راہ

دیا تیر ارجن نے کرن کو جواب
نہ تہا اوس گہڑی راستی کا حساب

جو فرزند تہا انکی خوروسال
کیا جسنے جوا اون نے ملکر حلال

مگر راستی ہے ہمارا شعار
امان تجہکو دی ای کرن نابکار

کرن نے جو اوس وقت پائی امان
نہ کام آئی کچھ اوسکو تاب و توان

کیا ساتہ پہیہ کے ہر چند زور
ہوا سخت ناچار مانند مور

عنایت کیا تہا جو یہ مہانے تیر
نہ تہا اوس ترکش مین اوسکا نظیر

جو ارجن نے چہوڑا اوسی وقت خدنگ
ہوا پشت کے پار رومی خدنگ

ملا کشن نے ہاتہ اوس زخم پر
کہ موقع اچہا ہوا اس پسر

گرا تہا ارابہ پہ جب تیر زن
جہکا کہینچنے کو اسے پہر کرن

جو ارجن نے پایا وہ فرصت کا وقت
کہا اب نہین ہے مروت کا وقت

کرن پر لگایا اوسی دم خدنگ
ہوا سرد وہ گرم میدان جنگ

دو بالشت تہا پہن پیکان کا
کیا تیر نے سر کو تن سے جدا

## اشعار شایان

ہستی مٹی تو پردہ مین یکرنگ ہو گیا
کرتا اگر نشانہ وہ ابرو کمان مجھے

گو عشق نے کمر کے کیا بے نشان مجھے
کچھ عقل دی خدا نے بت سادہ لوح کو

ہوتے جہان مین جو ہر تیر مژہ عیان
دیتا ہے بوسہ غیر کو اور گالیان مجھے

وصف کمر سے یار کے شایان گریز ہے
افشا نہو چہپاتا ہے راز نہان مجھے

## ساقی نامی الف لیلا منظوم شایان سی

زمانہ ساقیا ہے بر سر جنگ
نہ رکھ تو دیدہ سوزن سے دل تنگ

دو بارہ دے مئی شیرین کا ایک جام
ہون ایسی عیش حسب ایام

صبوحی دل مشتاق مین چور
چھلکتی ہی ساقی چشم مخمور

پلا دے ہول دل کی بیکلی جائے
عنایت مجہپر ابکی تا چلی جائے

بنی شمشیر خط جام ساقی
نہ کہا محتسب نے تسمہ باقی

پلا ساقی اوسی مے اور کا ایک جام
کرے جو آدم مسیحائی کا جو کام

اوس پریزاد کی جادو ہین مقرر آنکھین
ہین اوس انسان سے جو انکی بہتر آنکھین
خوف یہ ہے کہین چبھہ جائے نہ خار مژگان
دیکھنا کیا دیدہ ریزی ہے میری تصویر مین

سیکڑون جی سے گئی اوس سے ملا کر آنکھین
یہ مجھے دیکھہ کی آنکھون مین اوتر آیا ہے لہو
کیا بچھاؤن مین تہ پائے سمن بر آنکھین
بادشاہون کے معائب بھی ہنر جانتے ہین

عیب مردم کے جسے دیکھنے کی عادت ہو
سرخ ہوتی ہین تری صورت خنجر آنکھین
صرف کرتا ہون سواد چشم کو تصویر مین
لنگ کہتی ہے اوسے خلق جو تیمور بھی ہو

مہندی ملکر کون نکلا چاندنی سے کو | سرخ ہوئے ہین چاند رہتا ہین

**شایق** تخلص بھاگیرتھ لال شاگرد جناب آشفتہ وارد ضلع علیگڈھ ـ

ای صبا وصل کا میرے نہ اوسے پیغام | بدگمان مجھسے ہے کیا جانے وہ کیا سمجھے
نالۂ گرم مرا آئے اگر جوشون پر | خاور حشر کو ایک ذرہ اوڑتا سمجھے

**شایق** تخلص شام لال ساکن متھرا اور حال معلوم نہین شعر اونکی ہین

میرا مطلب جو تھا اوسکا تمہارا نام ہو جاتا | اگر بوسہ لب شیرین کا دیتے تو کیا ہوتا
جگر اور دل میرے سو ہنسی چلے گئے ٹوٹ | کبھو تم بھی ہو کیا جو اوسکے غم مین مبتلا ہوتا

**شعور** تخلص پنڈت موہن کشن لکھنوی ـ

جو طلب تم سے کیا ہم نے دیا بل تکرار | دل کو دل اور نہ کلیجے کو کلیجا سمجھا

**شمیر** تخلص منشی جولی پرشاد شاگرد مولوی یوسف علی وحیہہ

رخ و گیسو کا اوسکے تذکرہ صبح و مسا ہوتا | ید بیضا ہوتا اور وہ موسی کی عصا ہوتا

**شعلہ** تخلص منشی بنواری لال شاگرد منشی بالمکند بے صبر سکندرآبادی ـ

ہے عشق مین ابرو کے جو کا ہیدہ تن اپنا
غنچون سے کہو صاف تو کرلین دہن اپنا
کیا کہتے ہین سن سن کے میرے شعر کو شعلہ

سایہ تری تلوار کا ہوگا کفن اپنا
سر کھولے ہوئے کرتی ہین پریان میرا ماتم
اعدا کو لیے تیغ ہے گویا سخن اپنا

اوس منہ کی کرین بات ذرا منہ کو تو دیکھو
اندر کا اکھاڑا ہے بیت الحزن اپنا
خیر آپ جو چاہو کہہ لو سمجھین گے ہم اپنی کہین

پڑتا ہے آدمی کو کام آخر آدمی سے

**شعلہ** تخلص امرناتھ کشمیری الاصل و لکھنو نژاد طبع موزون و ذہن رسا رکھتے ہین ـ

جبان وہی شعلے نے حسن سنبر سے پرہیز کر
کیا سمجھکر چرخ نے ہمکو ملایا خاک مین
غم اسیرون کی بھی کچھہ ہے اندمال زخم کا

حق مین اس بیمار کے پرہیز کرنا سم ہوا
جلوۂ گلزار ابراہیم آتا ہے نظر
باغبان پھول ایک دن کہدے قفس کے پاس

تھے نہ سیماب ہوش طلا زر کے ہم
ای بہار حسن تیرے رو کے انشا کی مین

**شفق** تخلص منشی لالتا پرشاد خلف بیجے لال قوم کایتھ سکنہ شہر لکھنو محلہ پھوانگنج علوم فارسی انگریزی سے آگاہ شاعر صاحب دستگاہ خوش فکر تیز طبیعت ہین کلام انکا نہایت دلچسپ فصاحت و بلاغت سے مملو اور اشعار اکثر استعارات و تشبیہات گوناگون و مناسبات لفظی معنوی حسن بندش سے پر جمع ہوتے ہین طبیعت ہمیشہ نئے مضمون کے

کام نظامت کا شروع کیا اور کونسل موقوف ہوکر خلق ایک حکم کی جاری ہونے سے آسودہ ہوگئی لیکن مہاراجہ کلیان سنگھ نے
راجہ خیالی رام سے باوجود ظہور ایسی خیرخواہی کے بھی ناخوش ہوکر نواب گورنر جنرل بہادر کو شکایت کی عرضیاں بھیجیں مگر نواب
اپنے وقت کی ارسطو تھے اور راجہ خیالی رام کی عقل اور سمجھ دیکھ چکے تھے اسلیے اونہوں نے مہاراجہ کی تحریر کا خیال نکرکے
اونکی نیابت کا اور تمام کاموں کی مدار المہامی کا خلعت راجہ خیالی رام کو بھیجدیا اور اونکی ذریعہ سے عرصہ تک صوبہ بہار
مین مہاراجہ کی مہاراجگی قایم رہی یہ مہاراجہ علم و فضل اور کئی زبانوں کی مہارت مین بڑے لایق اور صاحب استعداد تھے
چنانچہ ہر زبان مین صاحب دیوان ہین اور مثل اپنے باپ کی وہ بھی شوق تعمیر آبادی اور رفاہ عام کا رکھتے تھے چنانچہ
قصبہ بکرم جسکو نواب قاسم خان ناظم بنگال نے ویران کرایا تہا مہاراجہ نے اپنے عہد مین پھر آباد کیا اور علم کو بھی اونہون نے
ترقی دی تھی اور یہ بھی سنا ہے کہ چند کتابیں بھی اونہون نے تصنیف کی ہین لیکن راقم کے دیکھنے مین یکبارگی نہین آے
اور نہ کوئی کلام باوجود تلاش کے بہم پہونچا تب ناچار یہی ایک شعر جو تذکرہ سراپا سخن سے لا نہایت کا یہاں درج کیا جاتا ہے

مچا یا ہے جگر کی حسرتکا سا شور پہلو مین
اگر دیکھا ہے حال دل تو سمجھو پہلو مین

**عاشق** تخلص گھنڈی لال خلف منشی کیول کشن قوم کایتہ سکنہ بتہر جہدار ملازم ریاست بجی پور ایک ذی استعداد
منشی اور شاعر ہین اور زیادہ تر فارسی کلام کہتے ہین۔

**عاصی** تخلص گھنشام راے ولد منشی مول چند مصنف شاہنامہ اردو قوم کایتہ ماتہر شاگرد شاہ لطیف صاحب دیوان غدر کے
بعد انکا انتقال ہوگیا فی البدیہہ شعر کہتے تھے انکے صاحبزادہ منشی لعل بھی شاعر ہین۔

ترے کاکل کی شوخی سے آیا جو مجنون لمن
فوارہ کا سا حوصلہ اتنا نہ رکہتی تنگ

صدائے خانہ زنجیر سی یہ ان رکھتی ہے
چلو پہر ہی پایئن گر نہ ہو چھیل

ٹک آپ اپنی اڑی چشم کو دیکھیے
تری شوخی نظر آئی ہے چشم غزالا نئے

تیغ دو دم کو دیکھی اور کو دیکھیے
دیا تہا ہاتھ سے دل شہر مین پایا نہ سے

**عاصی** تخلص لالہ سالگ رام ناظر عدالت فوجداری لکھنؤ

ہنسا کئی وہ قلقل مینی اور مین بہہ
بسان شمع رہا اشکبار صحبت بہ

**عاصی** تخلص منشی جمعیت راے نائب سررشتہ دار عدالت فوجداری فرخ آباد خلف لالہ کیسری داس باشندہ اوگرپور

پا بند رنج رشک کیونکر ہو دل مرا
اہلو امید غیر سی مٹی لقاب کے

**عاصی** منشی مہتاب راے ملازم مطبع اودہ اخبار لکھنؤ۔

اللہ ری مری تری کشتہ کی العلیم
رکھتا ہون وہ دست سے سگ کوچی یار کو

لینی وہ تیغ آپ کے کہاں نے کہاں تجھے
مرغوب نسبت سے ہی استخوان تجھے

دلمین سراغ نور رخ یار کا ملا
بس دیکھنے ہی عاشق و معشوق مین سے فرق

مدت کی بعد آیا نظر امکان ہے مجھے
رو کے بدلی دیتی بخت کا لیا ہے مجھے

**عاصی** تخلص منشی طوطا رام قوم کایتہ سکسینہ شاہی میر منشیون کی قدیم خاندان سے ہی جو دہلی سے لکھنؤ مین
آیا اور علم و فضل مین مامور رہا یہ صاحب بڑے خوش فکر اور خوش گو زبان فارسی اور اردو کے تھے اور صاحب دیوان

منشی سدہو لال زار اہین کے شاگرد تھے۔

**عاقل** تخلص لالہ مکہن لال اہلمد عدالت کلکٹری ضلع الہ آباد

بے ثباتی اس چمن سے عندلیب شبنم آسا ہی جو بستان عندلیب
ہو گلستان جہان میں عاقل تیرہ بخت
ہم صفیر وہم نوا ہم داستان عندلیب

**عبرت** تخلص دولت رام قوم کایتھ ابن رای ہیرالال ساکن شاہجہان آباد محلہ کوچہ بلاقی مرد معقول متقدمی پیشہ شاہ نصیر و شیخ ابراہیم ذوق کے شاگردوں میں تھے ۱۲۹۰ ہجری میں انکا انتقال ہوا شاہ نصیر کے نواسہ عبداللطیف بشیر نے عبرت جیسی تاریخ لکھی ہے۔

سخت جانی تو نہیں شعر مسا کیا قاتل کو
ہر دم صبا ہی طلب و ہم زلف یار
وقت کشتن پھر گیا منہ یار کی تلوار کا
لڑتی ہیں پلا تھا تیرا ابتو ہو اہم
روسیاہ گوادھ اہی ستی ہیں بہت
کون سا ہے وہ پردہ کہ جسمیں تم عبرت
لیک ما شاء نگین نام ہیار ہیں ہو گیا
دل کی ال الیسی پہرتی سو لوا دے

**عزیز** تخلص بہکہاری لال ایک خوش باش اور خوش معاش شخص خواجہ میر درد کی شاگردوں میں سے ۱۱۹۹ ہجری میں الہ آباد میں تھے۔

بات اب امتحان پر آئی
آرام وصل و ہجر میں ممکن نہیں ہمیں
ایسا ہے لعل لب کا تری بار ہنگام سحر
قصہ کوتاہ جان پر آئی
تو بھی ہاتھ سے مطربی نے شکیبا تھی
یا قوت جلی کی لگی یاک سنگ سحر
ملیں گے ہم نکر بھلا اوس شوخ طفل کو دیکھ لے
اب ہجر میں تو حسرت دیدار لی ہی ہی
کرتی نہ یار اگر دل کو صاف کینہ سے
کسو سے سوچ کے جو کوئی تصویر جانا کی
جب وصل تھا تو کشتہ تیغ لگا ہی تھی
عزیز موت بھلی پھر تو ایسی جینے سے
جو دم کر اولٹا ہو دے تیر سوا ہی
جو سانس کو پلٹی ہو دے پر جی آلی

**عزیز** تخلص شیوناتھ دہلی کے مہاجنوں سے تھے۔

لیا دل اک نگہ میں پر لڑائی سکو ہی تا
کیا بیگانہ سب سے آشنا سکو ہی تا

**عزیز** تخلص مہاراج سنگہ قوم کایتھ شاگرد شاہ نصیر انہوں نے اپنی اوستاد کی متفرق کلام کو جمع کر کے کتاب کی صورت مرتب کیا اور خود بھی شعر اچھا کہتے تھے۔

اتنو ملک جسم طوفان کہیں ڈوبتے تھے
ہو انہ صاف دل آئینہ و کچہ تھی
جام می گلرنگ سے وقف ہی عشق
اشک کا ہر قطرہ اپنا ذکر جی جو ہوا
سلسلہ اپنا سرطرفی سے اوسی تعبیر رہا
غنچہ کیطرح سے بہتی میں جگر اپنا
اوس صنم کا ذکر جو آئے ابھی سنیم
پہلی ہی کشتہ تھی ہم اوس نگس چیچی
لیکے نقد دل لینی جو ایک بوسہ نہی
غنچہ لالہ سحر کہنا نیکو جو اقبون ہوا
تپ کا وادی میں کاو بہانہ ہوا
ای عزیز اوس صفت میں کسطرح سودا ہی
ضعف سے رگ تن جسکی ہو تار بستر
کیونکہ بستر سے بیمار اوٹھا دینے

**عزیز** تخلص دیبی پرشاد بن لچھمن لال باشندہ شاہجہان آباد مقیم فتحگڈہ۔

آتا ہی جیا تا جب میں شام
ہر داغ دل چراغ ہے شب ہجر کا

**عزیز** تخلص منشی کنور سین خلف منشی مدہی لال کایتھ دہلوی شاگرد ذوق مدرسہ دہلی میں مدرس تھے اور سنہ ۱۸ [illegible]

**فرحت** تخلص لالہ کشور چند سکنہ متھرا شاگرد منشی ہرگوبند خورم تخلص۔

جو اوسکی ناتہہ سی تیر جفا چہپا ہوا | لگا ہوا لگا ہوا لگا ہوا لگا ہوا

**فرحت** تخلص منشی شنکر دیال قوم کایتہ سکسینہ سکنہ لکہنؤ یہہ بھی ہندو مین بڑے شاعر شیرین زبان ہین اور کئی عمدہ عمدہ کتابین تصنیف کرچکے ہین اونکی نظم مین ایک لطف خاص ہے اوسمین فصاحت اور بلاغت دونو موجود ہین اور صنایع بدایع مزید برآن لفظونکی چستی اور قافیون کی درستی جو اونکی اشعار مین پائی جاتی ہے اوسکی تعریف کہتے مین نہین آتی گویا سخن کا ایک دریا جوش مار رہا ہے اوس سے جو موج اوٹہتی ہے وہ معانی کے شاہوار موتیونکا مینہہ برسا جاتی ہے اور پہر لطف یہہ ہے کہ کلام مختصر اور مطالب سے پُر ہے مضمون عالی اور خیال نازک بندش چست ردیف و قافیہ سے درست فضول و زوائد سے خالی ہے ان سب خوبیون پر فایق جو ایک خوبی اونکی تصنیفات مین ہے وہ یہہ ہی کہ بہت بڑا حصہ اونکی کلام کا مذہبی حقایق پر مبنی ہی اور اوسنے اہل عالم کو طرح طرح کے فیض و فایدے پہونچتے ہین اور اسی سبب سے چند ذیل کتابین اونکی مقبول طبایع خاص و عام ہوگئی ہین ۱۔ رامائین منظوم ۔ ۲۔ پریم ساگر منظوم ۔ ۳۔ جانکی بیجے منظوم ۔ ۴۔ شیو پران منظوم ۔ ۵۔ ادہیات رامائین ۶۔ گنیش پران گوری منگل ۔ ۸۔ سکنہ چالیسی ۔ ۹۔ پدم پران ۔ ۱۰۔ نسخۂ سہسر نام ۔ اس پوتہی مین یہہ لطف ہی کہ ہزار نام صنایع ہین اور صرف ناموں سے ہی شعر موزون ہین برائے بیت بازاید موزونی شعر کی غرض سے ایک لفظ بھی نہین اگر موزون کرکے پڑہو تو نظم ہے ورنہ معلوم ہوتا ہے کہ نثر ہے جیسا کہ آیندہ نمونہ سے معلوم ہوگا غرض یہ حضرت بڑے صاحب تحقیق اور اپنے وقت کے اوستاد ہین انکے باپ دادے قصبہ بہوگانو ضلع مین پوری کی قانون گوہی انکے دادا منشی جہان سنگہہ نے فرخ آباد مین بود و باش اختیار کی اور اونکی باپ منشی پورن چند مدت العمر لکہنؤ کے نوابون اور رئیسون کی سرکار مین عہدہ ہاے جلیلہ پر سرفراز رہے ۔ انہون نے لکہنؤ مین ہوش سنبہالا اور اسوقت تک ۴۲ سال کی عمر ہے لکہنؤ مین مقیم ہین اور مطبع امریکن مشن لکہنؤ مین بعہدہ منصرمی مطبع سنگی عرصہ دراز سے نوکر ہین اردو فارسی انگریزی و ہندی وغیرہ سے واقفیت ہے شعر و سخن مین دو تین اوستادون سے تلمذ رہا ہندی کلام الکامل تیتہ بہمری ہولی دہر پد ٹہمری وغیرہ مشہور رہے چنانچہ کتاب نغمہ و لکش حصہ اول و دوم مین جو کہ کلام شعرا کا مجموعہ ہے بہت کچہہ چہپا ہے اکثر اونکی چیزون مین یہہ ملتحب ہے کہ ایک مصرعہ فارسی اور ایک اردو اور ایک انگریزی ایک بہاشا ہے اور باوجود مختلف زبانونکی گانی مین پوری اور صحیح اوترتی ہین اونکی ہر ایک کتابکا ایک ایک مطلع ذیل مین لکہا جاتا ہے جو مثل حقیقت براعت الاستہلال نکتہ کتاب کا ہے۔

| مطلع ادہیات رامائین۔ | منورا مو منورا مو منو رام | زبان پر ہر نفس ہے رام کا نام | مطلع رامائین — |
| --- | --- | --- | --- |
| ہر ایک مہم میں رام آدم مہا دیو | شیو پران ۔ | ریاض شاعری بنبن آرہی ہے | ثنا بہگوتی بار نج سخن ہے |
| نئی گل کہلای پہلے و مہدم | ہری ہر دوش سی شاخ قلم | مطلع پریم ساگر۔ | کہین سم و ست بستہ ہم مہا پو |
| مطلع گنیش پران ۔ | کرستیا رام سی ہے جان کی خیر | مطلع [illegible] حمد مین ہو دل [illegible] | مطلع جانکی بیجے ۔ |

**کشتہ** تخلص جگت نراین کشمیری دہلوی مقیم لاہور کچھ عرصہ اونکے انتقال کو ہوا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ہمارے قتل پہ قاتل کمر کسی کیونکر<br>حضور بادشہ عشق غمزہ و عشوہ | وہ ڈھونڈھتا ہے جو اپنی کمر کو دینے<br>ہمارے واسطے گر خنجر و انکسا کرین | ہمارا لیس چمن وہ ہیچ گر بلبل<br>یقین ہے کہ رہائی غم فراق سے ہو | ورق گلو کی زر گل سے زر لگا کرین<br>بقول شخصے کہ جو جا بین لکا کرین |

**کشن** تخلص بابو کشن چندر گھوش نواسہ راجہ نبکشن بہادر باشندہ کلکتہ۔

| | |
|---|---|
| صدف اپنے گوہر کو لے آپ سمجھے | یہ دندان تمہارے دہن مین جو دیکھے |

**کنور** تخلص راجہ روپ کشن بہادر ولد راجہ راج کشن بہادر رئیس کلکتہ صاحب دیوان ہین۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| شیدا ہے عشق مین ترے دل شیخ و شاب کا | قالب تہی ہے یاد مین تیری حباب کا | نہ پوچھو گذری ہے جو مجھ پہ بیقراری سے | مثال شمع کٹی رو کے ساری رات |

**کنور** تخلص کنور چکروتی سنگھ باشندہ اکبرآباد ولد راجہ بھگوان سنگھ راجہ تخلص۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| دیا ہی کرتی ہین ہم جور بتان کے | خاموش ہین کچھ کہہ نہین سکتی ہین زبان سے | پر اونسے نہ مطلب ہے نہ کچھ جور جفا سے | شیدا تی ہین دیوانہ ہین اونکے دل و جان سے |

**کوکب** تخلص راے مکند راے سکنہ حیدرآباد شاگرد فیض۔

| | |
|---|---|
| دیکھو ہین داغ دل کے سینہ پہ سحر | کوکب جو چرخ کے تھی اختر سے کم صبح |

**گرداب** تخلص رام چرن اور حال معلوم نہین۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| بہا گیا بلبل گلشن کو وہ پیارا عاجز<br>ہنسکے وہ شوخ یہ کہتا ہے کہ منہ نہ لو | گل سے بہتر ہی کہین ہین تمہارا عارض<br>کبھی ہو کسے جو جنتا ہون دو یارا عارض | گل رعنا کیطرح ہو نہین سرخ و سفید<br>دست رس حسن تو جاتا ہے تم کھل گئے | کبھی چھوتی ہین جو اوس گلکا قصہ اعاجز<br>چھو لیا دست تصور تمہارا عارض |
| | بوسہ دیتا نہین گر آپ بیتے وصل مین وہ | گھاٹ پر انکی تر ہا ہے کنارا عارض | |

**گلزار** تخلص لال جگتا ہے۔

**گلچین** تخلص منشی لعل چند قوم کایتہ ماتھر آل نیپالیہ سکنہ جودھپور جو سر رشتہ دار محکمہ سر رشتہ اصلاح تعمیر ریاست جودھپور رہے تہے اور ابھی دو سال قبل اونہون نے انتقال کیا ہے بہت لایق اور با علم آدمی اپنے خاندان مین تہے اونکا خاندان اس ریاست مین منشیون کا خاندان مشہور ہے کیونکہ منشی گری کا عہدہ قریب عرصہ دو سو سال سے اون کے خاندان مین چلا آتا ہے اور چالیس پچاس برس پہلے صرف ایک یہی خاندان مقام ریاست ماروار مین فارسی خوان مشہور تہا اس خاندان مین بڑے بڑے لایق آدمی ہوئے ہین چنانچہ منشی چنی لال اور ہیرا لال کو تو مین نے بھی دیکھا ہے افسوس کہ چنی لال کا تو سال گذشتہ مین انتقال ہو گیا وہ بڑے پابند اپنے دھرم کرم کے تہے اور دن رات مین دو تین پہر سندیا وغیرہ تک پوجا کیا کرتے تہے اونکا ادب اس راج کے تمام بڑے بڑے آدمی کرتے تہے اور اونکی صلاح کو مانتے تہے اور منشی ہیرا لال بہت دنون تک محکمہ رزیڈنسی راجپوتانہ مین ریاست کیطرف سے وکیل رہے ہین اور اب محکمہ دیوانی سرداران کے حاکم ہین بہت با خلق اور ملنسار آدمی ہین منشی لال چند انکے چچا زاد بھائیون مین تہے اکثر میری تصنیفات کو پسند کیا کرتے تہے مگر زندگی

**گوہر** تخلص پنڈت پرہتی ناتہہ ایک غزل انکی گلدستہ شعرائے میرٹھہ مین دیکھی تہی اوسمین سے یہہ شعر منتخب ہوا

محراب بیت ابرو سی کہتا ہوا ہوا ہوا ۔ کعبہ کدہر ہو قبلۂ عالم تمام شب

**گوہر** تخلص منشی گیندن لال بدایونی یہ تاریخ تصنیف مثنوی قیافہ دیبی پرشاد سحر کی اونکی تصنیف سے ہے

بالقت لی معًا کہا یہہ گوہر ۔ مرغوب ل ہے سال ہجری

**گوہر** تخلص منشی موتی لال قوم کہتری شاگرد جواہر سنگہہ جوہر تخلص لالہ لوخوش فکر فصیح البیان ہے اونہون نے ایک مسدس کسیکے فارسی شعر پر ادلٹ کر اوسی کی رد مین کہا ہے اوسمین سے ایک بند لضرورت تذکرہ لکہا جاتا ہے

محض ہے تہذیب سے وہ اہل کین ۔ دشمن دین اہل دنیا خصم دین
سب پہ لعنت جو کہی خود لعین ۔ شعر کسکا ہے سنا منتی کہین
اہل دنیا جہ کہین چہ مہلین ۔ لعنت اللہ علیہم اجمعین

**گہربار** تخلص منشی رام سیوک میر منشی انعام کمشنری ملک مالی حیدر آباد دکن شعرا ردو و فارسی کہتے ہین ۔

بہت سے دیکہی الونکا خون کی ۔ تمہارے کشتہ بید دکی کفنکی بہا

**لالہ** تخلص لالہ بہوانی پرشاد باشندہ دہلی داد سخن کی مذمت مین کہتے ہین ۔

شعر بینی کا سلیقہ ہے نہین کچھ بھی اوس پر ۔ جنگلو مین شہر ستکا دعوی ہی قہر خدا ۔ وصل اوس گل پیرہن کا جیسے میسر ہو گیا
طرز بھی بیہ طرح سی بس بکو اوٹھا گیا ۔ وحشت فطری تھی سودائی ہو گیا ۔ عیش بنتی سی بہول کر جاپانی سے پر ہو گیا
او بڑہ منہ چڑہتی ہین شاعر دہکو حوب ۔ ہونے دو سودا سو تو قصہ ہے اسکا علاج ۔ آجکل اچھی بکی کس کا دہیان ہے تمیز
ہو گیا ثابت کہ خبطا د [illegible] ۔ [illegible] ۔ [illegible]
جب سے دہلی لکھنو اجڑی ہے خلد آشیان ۔ تب سی ہر بحور [illegible] باقی سخن ور ہو گیا

**لالہ** تخلص منشی انندی پرشاد حیدر آبادی شاگرد فیض یہہ شعر اونکا تذکرہ نادر الاذکار منشی درگا پرشاد صاحب سے لیا گیا

جان ہر شیر بتکی کو دہ حکم کو دیکہہ ۔ ماتمی مقید بہی فرہاد کی

**لایق** تخلص لالہ رام پرشاد ساکن متہرا

مسیحی ذبح کر دیا وہ قاتل اناہے ہیچ ۔ معاذ اللہ پہر مین شاکی جو وہ جفا ہو تا

**لطیف** تخلص لالہ شیو سہاے خلف دیوی پرشاد باشندہ فرخ آباد ۔

دیوانہ عشق کا ہین حسینا کسیکی بات ۔ ناصح کی بات خاک اوسے سمجھ شیدا ہو

**لطیف** تخلص دولت سنگہہ قوم کہتری شاگرد شاہ نصیر شعر گوئی مین قدیم مشتاق تہے عرصہ قریب پچاس برس کے ہوا کہ دار فانی سے رحلت کر گئے یہہ شعر اونکا ہے ۔

کو ئی کہتا تہا قصہ مجنون کا ۔ مین اوسی اپنا ماجرا سمجہا

**لودہی** تخلص منشی بہگوان دیال عرف کاک بہسند قوم کایتہہ سرہی باسپت فارسی اور اردو مین ایک شیوا زبان

شاعر ہیں اور مثنوی سہرودل نامہ انکی تصنیف سے دیکھنے میں آئی بہت پاکیزہ کلام ہے —

فراق میں جانا نہیں ہی فسانہ حجاب لیکر کے کیا کرینگے
نثار دفعت سے ہم ہیں دل شہر لیکے کیا کرینگے

خود اپنا از بسکہ دفتر غم کتاب لیکر کے کیا کرینگے
گدا ہی کونہ تو ہم لگا لا اُٹھا ہم انکا ہی لطف

پڑے ہم حیا بار کا ساقی مرزا انکا جرعہ باقی
سوال وصل اور یہ کہ نگاہی جواب لیکر کے کیا کرینگے

**لطیف** تخلص منشی لالتا پرشاد سرشتہ دار محکمہ کمسریٹ آگرہ صاحب دیوان مثنوی جواب کا بنو ہیں رہتے ہیں

نہیں ڈرتا کسی سے یہی تو قادر مطلق
ہوئے سو کر کے قدم ہیں کسیکو یا ہیں ہم
پہلے کیا تو سو ہیں وہ زیر حسن ہے
ہیں وہ میکش جو ایک کاسہ کو یا تسند حباب

عدو گر سیکڑوں سو ہیں ہم سے آگاہ ہیں
سیکڑوں اپنا دہر افسانہ دھر غافل رہا
اور کھاتا ہا یہہ سنتا کبھی ہے بار گل
چالاک سیر لبی ساغر ہی اور توبہ چکے

اے نگر دنیا میں بار ہی سہہ پا حاصل ہیں
آگے جو ملک عدم سے بیہ ہوا آخر چکو
پر سر بساد دحبہ بند خو سو جائیگا
ہر بشر کو جانا ہے غافل یکدم نہی

لوٹ عصیان سے ہمارا ہاہی دامن کیا
لگئے بار گنہ تاہ گراں بالا سر
حشر برپا ہو سکتی پھر جا رسو ہو گا
فائدہ وا انکا جو کچھ جا تو ہم زار ہیں نہیں

**لطیف** منشی رام سروپ شاگرد فائز بنارسی۔

رات ہم صبح شب وصلت کو ہی سمجھے
رخ چمکتا تہا ہمارا ماہ تاباں کی طرح

ہنسے یا نہ ہے جا بجا مضمون حسن تمہیں گر
ہی ملی ہی سخن کی ہی صفا کی طرح

**مائل** تخلص لالہ لالتا پرشاد ولد لالہ سری پرشاد قوم کایتہ باشندہ لکہنو شاگرد عبدالغفار خاں جہرا انکی بول چال بہت اچھی ہے

سحر ہی بازار قاتل یار آنکھ
بعد مرنے کے جو آئے قبر پر
شب جو انکی گتی ہی یا نہیں

زیست کیونکر ہو کہ ہے خونخوار آنکھ
کھولدیں ہم سنکی نام یار آنکھ
دیکھتی ہیں کھول کر سو بار آنکھ

سوتے سے سکیں بیج لی ہی ذرا
کروٹیں کیا کیا بدلتی ہیں پڑے
وہ تو مائل غیر پر مائل ہوئے

جسم بھر میں ہی فقط غمخوار آنکھ
رات بھر لگتی نہیں ہی یار آنکھ
اب چرا جاتی ہیں ہم لاچار آنکھ

**مبتلا** تخلص لالہ چنڈی سہائے باشندہ پرتاب گڈھ ضلع امروہہ سرشتہ دار آبکاری الہ آباد۔

عاشق رخ ہوں سیہ زلف گرہ گیر نہیں
یا دو جنت کو سر حاجت تحریر نہیں

اوڑ گیا ہے اثر جذب محبت یارب
یا میرے نالہ جانکاہ میں تاثیر نہیں

**مسیح** تخلص لالہ ملوک چند اور حال معلوم نہیں۔

سفر کی چلنے کا جب ولی نے اضطراب کیا
نکلکے آنکھوں سے آنسو نے پا تراب کیا

**متہرا ناتہہ** تخلص لالہ متہرا ناتہہ سکنہ متہرا۔

نظا ہر گرچہ رغبت ہے مگر باطن نفرت ہے
بدل ہم چاہتے دنیا کو گراسمیں بقا ہوتا

یہ جسم کی خدمت میں متہرا ناتہہ آجا
نہ سید راہ گر سفر پر حرم سمجھا ہوتا

**متہو** تخلص لالہ متہولال سکنہ متہرا۔

ہوس گر ہم کریں آب بقا کی شوق کیا ہو
سکندر ہم نہیں جو خضر اپنا رہنما ہو

نہ کوئی پوچھتا ہے باتیں گر ہمیں ساقی ہو
نہی کا سمجھا ہمیں ہی کہا سکو تنہا

**مجذوب** تخلص لالہ گوری شنکر فرخ آبادی پیشکار تحصیل ستارہ خلف خیرالی لعل۔

اثر عشق ہو کر دیا بوسہ قتل کا
ہوتی دانت ارج لکھی اس طرح سے

**مجروح** تخلص منشی کشن چند کشمیری مقیم لکہنو شاگرد مرزا جان جاناں مظہر۔

| | |
|---|---|
| معشوق ہین بانکی سارے جفا پرست | ای وائے عاشقو تمکو کہین نہ بنا پڑے |

**مجروح** تخلص لالہ دوارکا پرشاد وکیل خلف چودہری بختاور لعل متوطن فرخ آباد۔

| | |
|---|---|
| ملک الموت بہی کیا سمجہا ہے عاجز مجکو | جو کہین سمجہا ہی اتنا کوئی انجام مجہے |

**مجنون** تخلص لالہ شنکر لعل ولد دوندہی لال باشندہ فرخ آباد۔

| | |
|---|---|
| اپنی مجنون سی کہو ای غیرت لیلی ملجا | تیری فرقت مین کہان تک تہ پریشان ہو |

**محبوب** تخلص منشی محبوب سنگہہ خلف گلاب سنگہہ کہتری دہلوی علم مجلسی کے استاد ہین اور باوجود سن سال ۶۵ برس کے ہنوز جوان معلوم ہوتے ہین اور ریختہ کاری کرتے ہین اور شعر بہی کبہی کبہی کہتے ہین چنانچہ یہ شعر اونکا ہے

| | |
|---|---|
| ایک وہ بہی تہا کہ تمکو کسی اوٹہایا | مجنون بنے ہین ہم بہی لیلی تہا دیا |

**محروم** تخلص لالہ انگدرائے فرخ آبادی۔

| | |
|---|---|
| سمجہ محروم کہ دل لیوا عہد شباب آخر | کبہی یاد آئیگا سر مین عالم جوبنکا |

**مخلص** تخلص انندرام دہلوی وکیل عماد الدولہ محمد شاہ بادشاہ کے عہد مین تہی بیشتر فارسی کہتی تہی اور کبہی کبہی اردو بہی چنانچہ یہہ شعر اونکا ہے۔

| | |
|---|---|
| آتا ہی سحر اوٹہ تیری ابرو کو | کیا دن لگے ہین دیکہو خورشید چاند کو |

**مخلص** تخلص بابو بلینی دہر استاد منشی رام نراین شفیق۔

**مداری لال** مصنف اندر سبہا عرف بزم سلیمان ساکن لکہنؤ یہ اشعار اونکی کتاب کو سبہی منتخب کئے گئے

| | | | |
|---|---|---|---|
| جب وہ لیگیا میرے دلکو نکالکر | چہاتی پکڑکی ہکتی ہین کہہ کی ہائی ہائی | کیا کیا اور کہا دیکہتی آگی مداریلال | قابو مین سو گیا ہی یہہ تمہو پر دل |
| | اوسکو بہی تہی ہاتہہ سی کہو کر ہائی ہائی | بیکر فقیر جیسے تلی چہوڑ گہر چلی | |

**مدہوش** تخلص منشی کنور جی صاحب لکہنوی خلف منشی برج لال قوم کایستہ سکسینہ علم فارسی مین خوب مہارت رکہتی ہین اور شعر اردو بہی کہتی ہین چنانچہ اونکا دیوان موسومہ بہارستان فصاحت تیار ہے اور کلام پاکیزہ اور پر مضمون فن شاعری مین منشی سیڈو لال کے شاگرد ہین ۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ہمسے عدہ کرکے پہر غیر کے گہر مین گیا | اے صنم فرقت ہی دل وقت سم مین گیا | دیکہتی ہین جب تیرا اوس ساقی شراب کو | [illegible] |
| غیر جب دم لیگیا ہو [illegible] | وہ بلوی [illegible] | مرگیا عشق [illegible] دلدار کی | [illegible] |

**مدہوش** تخلص پنڈت راجبلدس خلف پنڈت گلاب سنگہہ قوم گوڑ برہمن سیحی کہتی ہین اور شعر کی اصلاح منشی درگا پرشاد صاحب نادر سے لی ہے یہہ چند شعر اونکی منشی صاحب ممدوح سے مرسل ہین ۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| گو یوسف کنعانی بہی یکتا تہا حسن مین | پر دیکہو بیر یار کو لیسا وہ کہین تہا | تمکو تو فقط عشق زلیخا کا یقین تہا | [illegible] |

ایسی آئی ہے ابھی کہتی ہو رخصت رات — اور ابھی جاتا کہاں بیٹھو لو دم بھر جانا

**مضطر** تخلص پنڈت رام نراین ابن پنڈت شیو پرشاد تحصیلدار علیگڈہ ساکن دہلی —

پہلو میں ہے نہیں یار تو کب جان ہے تن میں — کیا فایدہ ہوتی ہے جو مضطر بسر ایسے

**مضطر** تخلص پنڈت کنہیا لال پسر پنڈت کشن نراین ساکن دہلی محلہ املی —

خنجر ای جلاد لے فولاد کا — سخت جانی وقت ہے امداد کا

**مضطر** تخلص کنور سین لکہنوی تحصیلدار پرگنہ ڈبائی ضلع بلندشہر شاگرد مصحفی —

خلل انداز وفا کونسا غماز ہوا — کہ جواب خط مضطر قلم انداز ہوا
سوز جگر کو دیدہ پرنم کو دیکہئی — ان آفتوں کو دیکہئی اور ہم کو دیکہئی
ایسی سے بیقراری ہے تو ہنئے — دل مضطر مقرر رات کاٹی

**معصوم** تخلص لالہ رام جس لکہنوی —

کب ہمیں زندگی گوارا ہو — جب ترا غیر سے اشارا ہو
زیست ہو تب جب اوسکا یان گذر — یا وہان اپنا ہی گذارا ہو
چہوکر یا دل ڈرا تا ہی مجہی جون فیلمت — دلکا بچنا ساقیا اشوقت تیری ہاتہ ہے

**مفتون** تخلص پنڈت لچہمی نراین ابن پنڈت گوردہن داس متوطن فرخ آباد شاگرد غالب —

سامری آخر اسیر دام الفت ہو گیا — چشم فتانین تری جادو کا سر ٹکرا گیا
اٹھا گی تا زخاک کے ڈہیر پہ کیجے — زندہ نہ ہین کوئی عاشق جانکا
دیکہو دہان یار کمر پر نظر کرو — کیسا جواب ہے دہن لاجواب کا
مفتون تلاش میں ہی ہین پہرا ہون دو دو — ہر آبلہ ہی پا تو کا شیشہ شراب کا

**مفتون** تخلص لالہ رگہوبردیال ابن پربہو دیال متوطن فرخ آباد —

کیا بعد مرگ آکے جنازہ اوٹہا ئینگے — جب زندگی مین آ نہ پوچھی خبر کبہی

**مقبول** تخلص جیکہاری فرمان نویس سلطانی خوشنویس لاثانی ولد پچہی لال وطن بزرگون کا مراد آباد ہے مقیم لکہنو محلہ نولستہ صاحب دیوان شاگرد منشی میٹہو لال زار —

دیکہنی یا دہن گرداس گل بیجار کا رخ — لوگ رو تی ہین قضا پہ کہڑی ہستی ہے
مست کیونکر نہ ہنسیہ رہی مقبول اہلا — تا دم مرگ نہ دیکہون کسی گلزار کا رخ
زعفرانی ہو جب سے تری بیمار کا رخ — دیکہتا ہے وہ مدام ادہیت مے خوار کا رخ
کل قضا آئی تو وعدۂ دیدار آج — بخت برگشتہ ہوا لیا جو لگا کا بجہ
الہی کس سے ہوا ہے دوچار دل میرا — دیکہہ لینی دی مجہی پہر خدا یار کا رخ
ہین برگشتہ ہوا دس شوخ کی تلوار کا رخ — طپان ہے سینہ مین سیماب وار دل میرا
بہت کہلا ئیگا گل گر جنون سلامت ہے — دکہا ئیگا ابہی کیا کیا بہار دل میرا

**مقبول** تخلص جگیشر پرشاد تحصیلدار منیو نسپل رانچی —

جب ادو لچہتی ہین میری بات یہ لوگ کہتے ہین — مینے کیا تمسے کہا تمتو کہو کیا سمجہے

**مقبول** تخلص منشی چہوٹے لال مالک و مہتمم مطبع بوستان العاشقین شہر لکہنو —

| | | | |
|---|---|---|---|
| گیا گیسو دریائے چین سے گذر | نہ مقصد کا پر ہاتھ آیا گہر | ہوئی آتش جنگ افروختہ | ہوا خانۂ آشتی سوختہ |
| | چھپا گرد لشکر سے رخسار وتر | تہاں ہو گیا مہر گیتی فروز | |

**منشی** تخلص بنایک پرشاد سررشتہ دار محکمہ سول جج لکھنؤ باشندہ بنارس طبیعت رسا ذہن عالی خداداد رکھتے ہیں چند سال ہوئے کہ آپ نے سند وکالت حاصل کی۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| اوس قمر نے جو پریشان کئے گیسو | ہو گئی دہر میں ہم طالع اختر گیسو | روز روشن کیلئے شب کا یہی تھا ظاہر | اسلئے خلق سے ہو رخ کی برابر گیسو |
| مکان اوس شوخ کی ہر دیں عجب کیا اے دل | گوش جاناں کی قرین ہوتے ہیں اکثر گیسو | نہ کے ظلمات یہ یا عارض جاناں سمجھے | رکھتی ہیں نجت سا شمل سکندر گیسو |

**منشی** تخلص منشی کندن لال قوم کایستھ سکسینہ ساکنہ الہ آباد غزلیں منشی دیوکی نندن مہر تخلص نے تذکرہ ہذا کیواسطے بھیجی تھیں اون میں سے یہہ شعر منتخب ہوئے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| چلتے ہیں جو اٹھاکے ہو دامن ادا سے | سایہ کی توقع نہیں پامال ہما سے | ابرو تہ لوح جبیں تھی ہلال اور قمر | ہم جنس دو تو ہم نشیں تھے ہلال اور قمر |
| | محراب کی جوائی ہے تصویر اپنی یار نے | اس عقل پہ صد قرین تھے ہلال اور قمر | |

**منعم** تخلص موہن لال شاگرد شاہ نصیر بیشتر فارسی کہتے تھے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| کہیں کیا ہے ولا آج قد یار نظر | کچھ قیامت کے سے آتی ہیں چیں آثار نظر | واں اشارہ ابرو مطلع ہلالی ہے | ہے یہ آہ کا مصرعہ منقطع فغانی ہے |

**منعم** تخلص ملک لال قوم کایستھ شاگرد پنڈت نراین داس ضمیر تخلص پروانہ نویس محکمہ صدر صدوری دہلی۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| | ہوا جو جلوہ خراماں وہ پری پیکر گلشن میں | ہر ایک گل کہہ رہی تھی کر رہا تھا جو چمن تھا | |

**موجد** تخلص منشی کالکا پرشاد خلف منشی بھگوان دین باشندہ لکھنؤ علوم ضروریہ سے آگاہ تھے عربی اور فارسی زبانوں میں خاص دستگاہ رکھتے تھے ناظم و ناثر بھی اچھے تھے اردو اور فارسی شعر خوب کہتے تھے اونکی ولادت ۱۸۳۶ء میں ہوئی تھی اور انتقال ۱۴ جولائی ۱۸۶۹ء کو مرض خناق سے ہوا اوایل میں سلطنت اودہ کے ایک معزز اہلکار تھے اخیر میں مطبع اودہ اخبار کے چند سال خوشنویس رہے خوش نویسی میں یکتا تھے چنانچہ اونکے خط کی چھپی ہوئی کتابیں بڑی قدر اور قیمت سے فروخت ہوتی ہیں ۱۸۶۸ء میں میں نے اونسے ملاقات کی تھی جب کہ وہ ٹونک میں نواب محمد علیخان کے لئے مطبع نول کشور سے ایک کل چھاپہ کی لیکر آئے تھے اور وہاں انہیں دنوں میں صاحبزادہ احمد علیخان رونق تخلص کے مکان پر مشاعرہ ہوا تھا اوسمیں اونہوں نے اپنی غزل پڑھی تھی دہلی کے مشہور شاعر تنویر بھی اوس مشاعرہ میں موجود تھے اونہوں نے اونکی بول چال اور بندش مضمون کو بہت پسند کیا تھا اور پھر موجد نے ایک فارسی قصیدہ بھی پڑھا تھا جو نواب صاحب کے لئے عید کی مبارکباد میں لکھا تھا اوسکے اشعار بھی بہت پر مضمون اور بامزہ تھے اونکی غزل سے مجکو دو شعر یاد رہے تھے سو یہاں لکھتا ہوں اور باقی تحقیقات اونکی معلوم نہیں ہوئی گو کہ ایک دفعہ میں نے منشی نول کشور صاحب کو لکھکر دریافت حال کیا تھا اشعار موجد یہہ ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| آپ پریزاد نہ بات کیجئے | پر نہ کبھی ہم سے اوڑا کیجئے | ایک ہی بیمار نہ اچھا ہوا | آپ مسیحا ہیں ہو لت کیجئے |

**موجی** تخلص موجی رام خلف دیوان چھترپت ملازم نواب حسین علیخان بہادر پسر نواب سعادتعلیخان بہادر باشندہ لکھنو کایتہ سری باستب قانون گوئی قصبہ سانڈہی شاگرد غلام ہمدانی مصحفی بڑے بزرگوار اور خوش فکر تھے سات دیوان اردو اور فارسی انکی تصنیف سے ہین۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ہے گردشی کے ہر جو غریب لوٹنکے پاؤن | شبنم دبلا رہی ہے نسیم چمنکے پاؤن | چومون ہزار مرتبہ شیرین دہنکے پاؤن | دو چار بوسہ گر لب شکر شکن کے پاؤن |
| آیا نہ ٹھیک سے یہین آہا کوئی لبا | مرنیکو بعد بھی رہے یا ہر کفنکے پاؤن | آئی جو اوسکی گلی سے گلشن فصل گل | بلبل نے چوم چوم لیے گلبدنکے پاؤن |
| وحشت نے دونکی سادہ پہرا ہی جو کہ | جائین اوکھڑ کہیں نہ غزال ختنکے پاؤن | جاؤنگا تیشہ لیکے سوبیستون کو | ہٹیگی سامنے مری کب کوہکن کے پاؤن |
| مانی نہ ایک بات سحر تک شب وصال | بیزار سر نیاز تہا اوسیمتن کے پاؤن | کہولی جو اوستی لف گرہ گیر کی | زاہد کہ ہاتھ بایدہ لتی رہزن کے پاؤن |
| | محشر کی دن وسیلہ شفاعت کا ہوئیگے | موجی جو ہاتھ آئین حسین حسنکے پاؤن | |

**موزون** تخلص مہاراجہ رام نراین عظیم آبادی نائب صوبہ عظیم شاگرد شیخ علی حزین نواب قاسم خان ناظم بنگالہ کے عہد مین بڑے نامی گرامی امیر اور حاکم صوبہ پٹنہ کے تھے اکثر فارسی کہتے تھے اور اردو کم انکا مفصل حال اول جلد مین حوالہ قلم ہو چکا ہے اخیر مین نواب قاسم خان نے ظلم سے اونکو دریاے گنگ مین ڈبو دیا تہا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| | ابر ہوگا تو خجالت سی پانی پانی | مت مقابل ہو میرے دیدہ خونبار سے | |

**موزون** تخلص چھتر سنگھ کایتہ دہلوی نبیرہ منشی مادہو رام صاحب انشا مشہور۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| | بیتاب ہو کو تری دیکھکے اپنی لٹا چمن | جو ترے کوچہ سے نکلا سو غزلخوان نکلا | |

**موہن** تخلص پنڈت موہن لال قوم برہمن سورج دہن ساکن دہلی حال مقیم گوالیار اپنے کو ذوق کا شاگرد بتاتے ہین یہہ شعر اونکا منشی درگا پرشاد صاحب نادر تخلص کے تذکرہ نادر الاذکار کی تقریظ سے لکھا گیا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| | دیکھہ موہن اسکو با چشم بہار | غیرت گلزار ہے یہہ تذکرہ | |

**مہاراج** تخلص راجہ ہلاس راے نواب حمت خان کے دیوان تھے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| | نکہر کو جو دیکھا ہے کبھی انکو ترے | رہتا ہی کہلا دیدہ حیرت قلک | |

**مہجور** تخلص منشی شیو پرشاد متوفی پنڈت کشمیری باشندہ دہلی زمانہ غدر ۱۸۵۷ء مین ریذیڈنسی راجپوتانہ کے میر منشی تھے اور آخر کار اوسی عہدہ مین جان بحق ہوئے آدمی بہت قابل اور سنجیدہ تھے اونکے بھتیجے پنڈت شو نراین جی سرصدے جیدہ پور مین مصاحب راج ہین اور اونکے بیٹے پنڈت برجنا تہہ اب منتظم سایرات راج میواڑ ہین اور لیاقت اونکی علم عربی و فارسی مین اول درجہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| نظر آئی ہے صبح و شام بین سیاہ | ہی وہ گیسو میری حسابان سیا | کسکی زلف سیاہ دیکھی ہے | رشک سے جی پہ دو [illegible] |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مسکنی کا یہ رنگ ہے اوس بن | موج ہے ساغر شراب مین سانپ | اوسکی زلف سیہ کی حسرت مین | ہے نگہہ دیدۂ پر آب مین سانپ |
| زلف پہرتی ہے چشم گریان مین | جیسے پہرتا ہے کہین کہین سانپ | زلف شبرنگ کی تصور مین | ہے نفس سینۂ کباب مین سانپ |
| شرم سے دود آہ سوزان کے | کینچلی سے ہوا حجاب مین سانپ | کون ظالم ہے خیمہ زن دل مین | نظر آتا ہے ہر طناب مین سانپ |
| بزم مین آہ لیے رخ جانان | دل کو ہر تار ہے رباب مین سانپ | دل جگر دود آہ سے ہین پر | ہوتی ہین خانہ خراب مین سانپ |
| کس لے کاکل کا وصف ہے مرقوم | ہوتی ہر سطر ہے کتاب مین سانپ | مر گئے ہم شمیم گیسو سے | تہا نہان آہ مشکناب مین سانپ |
| جان کو اپنی تیری چین جبین | ہو گئی حالت عتاب مین سانپ | آبلہ دل کا ہو گیا پر دود | ہے عجب بیچ ہین حباب مین سانپ |
| حسرت زلف جو لکھی ناہجور | خط کے آیا مری جواب مین سانپ | ٹہوکر لگی جو پائی نگارین یار کی | مثل عقیق ہو گئی لوح مزار کی |
| | کب چین خاک مین ہے دل بیقرار سے | ہے برق جلوہ گر میری تربت پہ یار کی | |

**ناہجور** تخلص رائے بلاقیچند متوطن میرٹھ انکا ایک فارسی قطعہ تاریخ ختم کتاب مثنوی مخزن العشق منشی تلسی رام عزیز سلطان پوری مین دیکھا گیا

**ناہجور** تخلص منشی جہاولال شاگرد موجی رام یہ دو شعر انکے گلدستہ شعلۂ میرٹھ نمبر ۲۲ سے منتخب ہوئے -

| | | | |
|---|---|---|---|
| یقین ہے قتل عدو کا اوٹھا لیگی تلوار | ہوئے ہین کہا کے ہمارے گلو پہ تیغ خط | یتیم ہو گیا ایسا دُر دندان جانان کا | یہ یہ ہے انکہ سے موتیکا پانی قیمت کا |

**نہر** تخلص منشی مہرچند متوطن فرخ آباد - انکا تخلص منشی بہی تہا اس سبب سے کلام انکا بلا تخلص منشی لکھا گیا

**نیوش** تخلص منشی شیو سہائے خلف منشی دیبی پرشاد عزیز شاگرد نثار اللہ خان فراق -

| | | | |
|---|---|---|---|
| جالی کی انگیا تری دیکھ کے رشک پری | تا ہئے ملے سطح حرم اسرار نے | عرش سے پایا لاتہا کے گہر کی کرسی | مقعف گرد کی تمہاری جہت سے بچو |
| ہین نگینی نور سے غیرت الماس جاہ | برج ماہی آپکی بازو کی مچھلی ہو گئی | گہہ سے منتی ہین گہر ستان تحیا | اس چمن کے گرد مہندی کی ٹٹی ہو گئی |

**ناتوان** تخلص منشی بنسارام ولد منشی لکھپت رائے خلف رائے ہری رام قوم کہتری سرہندی چہچی باشندہ دہلی جو طفلی مین ہی یتیم ہو گئے تہے مگر اپنے دادا رائے ہردی رام کے ظل تربیت مین ایسی پرورش پائی کہ علم ہندی اور فارسی مین بخوبی روشن سواد ہو گئے اونکے دادا بڑے عالی ہمت اور فہمیدہ بزرگوار تہے اوہنون نے اپنے دست و بازو کی کمائیون سے اپنے بیٹا بیٹون اور پوتون کی اٹہارہ شادیان کین وہ ہندوستانی سرکارون مین معزز علاقون پر ممتاز رہے علم سیاق مین اوستاد زمانہ تہے کتابت ایسی کرتے تہے کہ باوجود کاروبار ملازمی کے ایک جز یہ روز کی کتاب نویسی کرتے تہے اور فارسی شعر بہی کہتے تہے چنانچہ اونکے پرپوتی منشی درگا پرشاد صاحب نادر تخلص لکھتے ہین کہ اوہنون نے ایک مثنوی فارسی سکندر نامہ کی زمین مین شمرو کی بیگم کی تعریف مین لکھی تہی الا افسوس میرے پاس موجود نہین ہے ورنہ اوسکا نمونہ بہی لکھدیتا ۔ ان رائے صاحب نے سمت ۱۸۹۰ مین ۹۶ برس کی عمر مین رحلت فرمائی اور دوکان میں ایک دہنہ چاہ پختہ کے اپنے پس ماندون کے لیے باقی چہوڑی منشی بنسارام ناتوان اونکے وارث ہوئے یہہ صاحب

پہلے پہلے تو نواب حسام بخش خان والی جہجر کا فیروز پور وغیرہ اور بیگم شمرو اور نواب حسام الدین حیدر خان وتنبیہ دار شاہ اودہ وغیرہ کی ہندوستانی سرکارون مین اہلکار رہے پہر انگریزی سرکار مین برمٹ کی محرری کی لاہور مین دیوانی کے اظہار نویس رہے انبالہ مین پیشکار کورٹ آف وارڈس ہوگئے غدر کے بعد دہلی مین ڈاکخانہ کی محرری کی انجام کار تارک روزگار ہوکر خانہ نشین ہوگئے اور اس عالم مین انکے فرزند رشید منشی درگاپرشاد نادر نے انکی خدمت گذاری کی قریب سمت ۱۹۲۵ کے انکا انجام بخیر ہوا آنکی طبیعت بہت موزون اور ذکی تھی شعر کی اصلاح کسی سے نہ لی اور اسپر بہی شعر بہت صاف کہتے تھے سا ٹہہ ستر نظم اور نثر کتابین فارسی اردو اور بہاکہا اور ناگری مین ایسی یادگار ہین جیسے ادہیاتم رامائن وشیو پران سکہہ مہو تر کہنڈ کا ترجمہ فارسی نثر مین اور پہر انہین دونون کا ترجمہ نظم بہاشا مین اسم اسکند بہاگوت کا اور سنگاسن بتیسی کا ترجمہ اردو نظم مین بہارستان اور نگارستان گلستان اور بوستان کے جواب مین اور ایک دیوان دو سو غزلون کا انکے نادر العصر فرزند منشی درگاپرشاد صاحب نے پانچ سات رسالے تو اپنے باپ کی تصنیفات سے چہپوا دیئے ہین اور باقیماندہ کا ارادہ کر رہے ہین خدا راست لاوے ایک رسالہ مرات المسایل عقاید ہنود دہرم مین مین نے بہی انکی تالیفات سے دیکہا ہے جو نادر صاحب نے اپنی تصنیفات کے ہمراہ میرے لئے بطور تحفہ بہیجا تہا یہہ چند شعر انکی تصنیفات جو ہمکو پہونچے درج تذکرہ کئے جاتے ہین -

نصیحت تلخ ہے ہرگز نہ کیجے | اگر زر پاس ہو تو سب کو دیجے
نہ دیجے دل کسی کو تا مقدور | دیا ہو تا تو ان کو پہیر لیجے

سنگاسن بتیسی کے ترجمہ سے

غرض ماد ہو انل اوسی شہر مین | سجاتا تہا ہمین آکے اس پہر مین
جیسے سنکے بیہوش ہوتے ہے سب | بہا ہم بہی بیہوش ہوتے تہے جب
جیسے سنکے لہراتا دریا بخود | بیابان سنسان تہا بخود

شعر اوس غزل کا جو عکس یا تبدیل کی صنعت مین ہے یعنی جسکے چارون ارکان کو اولٹ پلٹ کر پڑہ سکتے ہین -

ای رشک قتال ہے ہٹا دو نقاب | مجکو نہین ہے تاب تجہی کہا ہی حجاب

**نادان** تخلص منشی کامتا پرشاد خلف منشی دیواری لال رئیس قصبہ داودگنج ضلع اٹہ قوم کایتہ سکسینہ سنہ ۱۸۵۰ع مین پیدا ہوئے پندرہوین برس مکتب سے اوٹہکر گوالیار گئے اور نوکر ہوگئے چنانچہ اب سرکار عالیجاہ مہاراجہ کے دربار اور ایک رئیس آعظم الحمہراو مہا کستیر جنگ بہادر کے یہان بخدمت اتالیقی ممتاز ہین اوراب تک مندرجہ ذیل کتب تصنیف کر چکے ہین - مخمس کریما - انشاے لطف فارسی - ہفت گل قواعد فارسی مین - بہارستان نادان ترجمہ مثنوی نیرنگ عشق - اردو مین - اور کچہہ ریاضی بہی جانتے ہین شعر کیطرف توجہ کم ہے مگر مضمون خوب خوب لکہتے ہین جو ہندوستانکے نامی گرامی اخبارات مثل اودہ اخبار وغیرہ مین چہپا کرتے ہین یہہ چند شعر انکی ترجمہ مثنوی غنیمت یعنی نیرنگ عشق سے ہیں

عزیز دو شاہد اہل نظر ہے ؛ جدہر دیکہا وہی وہ جلوہ گر ہے ؛ وہی ہر جا وہی ہر رنگ مین ہے ؛ گلون مین بوے آتش سنگ مین ہے

**نادر** تخلص زبدہ محبان نادر العصر منشی درگا پرشاد خلف منشی متا رام ناتوان تخلص قوم کہتری باشندہ دہلی یہہ صاحب سمت ۱۹۰۹ مین رکہہ پنچمی یعنی بہادون دوم سودی کو پیدا ہوے انہون نے اپنا زائچہ بہی معہ احکامات کے کتاب تشریح طالع نامہ مین بزبان فارسی چہپوایا ہے - انکے بزرگ نادر شاہ کے فتنہ مین سرہند سے دہلی مین وارد ہوکر ملازم سرکار شاہی ہوے چنانچہ اکبر بادشاہ ثانی کے زمانہ تک دس روپیہ ماہانہ بطور پنشن اونکو ملتا رہا اور پہر انکی والد کی بے پروائی سے بند ہوگیا انکے والد انکو تین برس کا چہوڑکر لکہنو کو چلے گئے اور آٹہہ برس بعد پہر آئے تو اونہون نے اوس وقت تک کچہہ علمی لیاقت پیدا نہین کی تہی اور لہو و لعب مین مشغول رہتے تہے اسلئے اونہون نے ناراض ہوکر انکو تارکشی پر بٹہا دیا تاکہ دستکاری سیکہہ جاوین مگر بہتری طالع نے انکو تارکشی سے نوشت وخواند کے سلسلہ تک پہنچا اور شدہ شدہ انشاے ابوالفضل تک پڑہہ کر پادریون کے مدرسہ مین داخل ہوگئے جہان ماسٹر مقرر ہوکر کچہہ حساب سیکہا مگر مدرس کی لیاقت علمی اپنے سے کم دیکہکر گورنمنٹ کالج کی دوم فارسی جماعت مین جا شامل ہوے وہان تین چار برس مین اول جماعت تک کی فارسی اور ریاضی کی تحصیل کی اور کچہہ عربی اور انگریزی بہی پڑہی اور بعد ازان پیمایش تختہ اور پرزمیٹر سیکہہ کر رہتک کے ضلع مین پٹواریون کے معلم مقرر ہوے اور بعد غدر ۱۸۵۹ء مین مدرس تحصیلی ہوکر ضلع گوڑگانوہ مین رہے وہان ضلع دہلی مین بدلی کراکر شاخ مدرسہ کے فارسی مدرس ہوگئے ۱۸۶۳ء مین مدرسہ تعلیم المعلمین عرف دستور التعلیم مین مدرس حساب مقرر ہوے اور پہر مدرس ریاضی سے ۱۸۶۴ء مین مصحح کتب ہوکر لاہور کے سرکاری چہاپہ خانہ مین گئے اور ۱۸۸۵ء مین مدرس ریاضی ہوکر دہلی مین چلے آئے اور کچہہ عرصہ تک اوس منصب پر رہکر پچاس روپیہ مقرر ہوکر کی کہولی جو ابتک جاری ہے اور کتابون کے شغل مین اپنی اوقات بسر کرتے ہین راقم سے ارادت نے اسی تذکرہ کے باعث حفظ کتابت شروع ہوی جب مین نے ماہ مارچ ۱۸۸۵ء مین اسکا اشتہار چہپوایا تہا تو نادر صاحب نے خود مجکو خط لکہہ کر اپنا اور چند احباب کا کلام بہیجا اور پہر ایک ہمہ فلٹ اپنی تصنیفات کا بہیجکر مجکو زیر بار احسان فرمایا اور جب سے ابتک بہت حفظ کتابت اور ترسیل حالات و اشعار شعراء دہلی وغیرہ سے یاد و شاد فرماتے رہتے ہین اور مجہہ سے زیادہ اونکو خیال اس تذکرہ کی تیاری کا ہے دو بار میری ملاقات بہی دہلی مین اونسے ہوئی ہے آدمی بہت باوضع اور یار شاطر ہین اور آزادانہ گذر کرتے ہین - القصہ یہہ صاحب جہان رہے نیکنام رہے ترقی پاتے رہے انعام لیتے رہے حکام اور افسرون کو خوش رکہا ماتحتون کو راضی کیا سرکار کا کام دیانت اور امانت کے ساتہہ اچہی طرح انجام دیا اور حاکمون سے حسن کارگذاری کی سندین لین انہون نے ابتک باوجودیکہ پچاس برس کی عمر ہوگئی ہے مجردانہ عمر بسر کی ہے اور زن و فرزند کیطرف میل نہین کیا ہے اور اپنے زادہ طبع بلیغ کو اولاد سے کم نہین سمجہا ہے اور اپنی تصنیفات کے ذریعہ سے بہی اپنا نام اور ذکر خیر کا باقی رہنا خیال فرمایا ہے اور حقیقت مین یہہ فہم اونکا بہت درست ہے

کہ سخن سے بڑھ کر کوئی یادگار زمانہ نہیں ہو سکتا ہے۔ یہہ ابتک قریب چالیس پچاس کتابوں کے لکھہ چکے ہیں ازانجملہ مطلع المصادر و مطلع الصیغہ و مطلع العروض و مطلع القوافی و مطلع البلاغت و مطلع الالقاب الآداب و مطلع المناجات و شجرہ عبرت گلزار یعنی نسب نامہ خاندان تیموریہ تو فارسی زبان میں ہیں ازانجملہ شجرہ اور پہلا اور پانچویں مطلع کالب لباب بنام مطلع العلوم چھپ چکا ہے اور مطلع الحساب کئی حصوں میں اور رسالہ حسابیہ مسمی بسوالات عجیبہ معہ قواعد عربیہ اور جغرافیہ و تین حصہ جبر و مقابلہ وغیرہ کئی رسالہ زبان اردو میں تصنیف کئے ہیں اخلاق ناصری کا خلاصہ کیا اور اسکو معہ ترجمہ اردو و فرہنگ لغات کے چھپوا دیا دکن کے شاعروں کا تذکرہ بنام گلدستہ نادر الافکار اور شاعرہ عورتوں کے دو تذکرہ ایک چمن انداز اور دوسرا گلشن ناز تیار کئے اور چھپوائے قصہ ممتاز کالب لباب بہی اپنی عبارت میں قلمبند کرکے چھپوا دیا شطرنج کا رسالہ مسمی بہ ہشت نسخہ لکھکر طبع کرایا اور کئی کتابوں کو اردو سے انگریزی میں ترجمہ کیا۔ گلٹ کے فن میں اکسیر اور ایک رسالہ بہت اچھا لکھا ہے کچھہ تو چھپ گیا ہے اور کچھہ چھپ رہا ہے۔ ترجمہ نویسی کی طاقت اونکی اس شعر سے ظاہر ہے جو حافظ کے شعر کا ترجمہ ہے **شعر** تو سجادہ کو مے سے رنگ اگر پیر مغاں کہدے ÷ کہ سالک با خبر ہوتا ہے راہ و رسم منزل کا۔ کسی شارح کا قول ہے کہ حافظ نے اس شعر میں یہہ معما یا نکالا تہا کہ سجادہ اور مے کے عدد جمع کئے تو وہ اونکے عدد اجیب الاوابین کے عددوں کی برابر ہوگئے گویا سالک نے یہہ وظیفہ بتایا تہا نہ کہ مصلے کو مے سے بہگوتا کہا بس اس ترجمہ سے بہی یہہ ہی معما بدستور حاصل ہو سکتا ہے۔

انہوں نے علم ادب فارسی معہ عروض و قوافی کے مولوی امام بخش صہبائی سے حاصل کیا تہا شعر کی اصلاح کبہی منشی عزت سنگہہ عیش اور کبہی حافظ غلام رسول نابینا ویران اور کبہی مرزا قربان علی بیگ سالک وغیرہ چند استادوں سے لی انکی نظم و نثر کے نمونہ بہی میرے پاس پہونچے ازانجملہ اردو اشعار یہہ ہیں۔

اس جہاں میں عقل ستمگر اندہا ہے
جو چاہو دل لگی اپنی اسیکی سیر کرو
واہ وا ایجاب جانان واہ وا
ہی نرالی طرز کا اپنا کلام
بندہ لیا دام ہوں یار دو سلو
جوانی ساری نادانیمین گذری

برت معنی میں نہیں لگتی ہے نام
جہاں کا حال بہر لے کتنا بگہر
کیا تہا عہد و پیمان واہ وا
دین و دنیا سے نہیں مجکو کام
رم رہا ہے تیں اپنے رام رام
جو باقی تہی پشیمانی میں گذری

اپنی قول و فعل پر کر تو نگاہ
گر ہوئی ہم ہجران اور شب وصال
شکوہ نہ غیر کا نہ گلا اپنے کا مجھے
ایک فقط اوس ذات کا ہے آسرا
آج رنگین شیشیاں ہیں جو چنی ہیں طاقین
رہی پیری سو نومیدی میں گذری

کیا کہا تہا کیا کیا حیف
پہر بغلمین کیوں لی لا ہوئی قربان [illegible]
پہر نا پڑا ہے آپ ہی اپنا کیا مجھے
اور کا لیتا نہیں ہرگز میں نام
مثل انکی لعل و گوہر کب یا آن طاقین
شب کی رات حیرانی میں گذری

**نادر** تخلص گنگا سنگہہ سکنہ لکہنو شاگرد میر حسن

قامت تو اس بہانہ سے او سیاں چاہو | یہہ کس کا خون ہے مجکو ذرا پڑھ سنا یو

**نادم** تخلص رام دیال برادر حقیقی منشی ہیڈو لعل زار کایتہ سکسینہ لکہنوی شاگرد و قایم مقام اپنے بہائی کے تھے حال ان

قضائی اردو زبان کے بڑے اوستاد پرگو تہے۔

**ناز** تخلص منون لال ایک طفل نوخیز قوم کہتری شاگرد دوست اور ہمسایہ منشی درگا پرشاد صاحب نادر تخلص کا تہا جو نوجوانی مین ہی راہی ملک بقا ہوا یہہ دو شعر اوسکے ہین۔

برا مانو مجھ سے نہ صاحب خدارا | مین بندہ ممنون احسان تمہارا
تم اس یار کا اپنے انداز دیکھو | مین مرتا ہون للہ نگہبان تمہارا

**ناصح** تخلص چہاجورام برہمن سکنہ قصبہ ہوڈل ضلع گوڑگانوہ جو قصبہ مذکور کے مدرسہ مین مدرس ہین شاگرد منشی درگا پرشاد صاحب نادر تخلص۔

ایام نوبہار ہین ہون سبکو مبارک | پہولی پہلے اشجار ہین ہون سبکو کیا

**ناطق** تخلص جگناتہ فرخ آبادی خلف لالہ لالجی اور حال معلوم نہوا۔

جبتلک خانہ دل درد سے آباد نہو | عمر بہر خاطر عشاق کبہی شاد نہو

**ناظم** تخلص پنڈت شیو پرشاد ولد پنڈت نانک چند باشندہ لکہنو شاگرد امانت۔

ساقی کی جب بنائی میری دلربائی ہاتھ | نازان ہوا جو دانتوں سنی اپنی لگائی ہاتھ | ٹکڑے کیا قلق سے گریبانکو جسنے | دامن لیا جو یار کا مینی پڑا کی ہاتھ
دل چاک چاک ہو گیا شانہ کیطرح سے | جب سے پڑا صنم تری زلف دوتا کی ہاتھ | اوس بادشاہ حسن کے پیر کر دون نثار | اچہا سلطنت ہی اگر مجھ لگا کی ہاتھ

لٹکائی جا بجا ہے اوسی ارسیان کی نے | چہوٹی دل حزین کی ہے زلف دوتا کی

**ناظم** تخلص درگا پرشاد ولد چہوٹی لال باشندہ شمس آباد۔

جو اوسکی کاکل در رخ کی ہین شیدا | اودہین کیا کام ہی شام سحر سے

**ناظم** تخلص پنڈت کامتا پرشاد متوطن راج بہرت پور ابن پنڈت بدری ناتہ لکہنوی۔

دکہلاہی ہر ایک شب سوز جگر کی طوفان | باقی مجہی حسرت ہے کچہہ ای دیدۂ تر او

**نالان** تخلص دولہ راے ابن بہجن لال قوم مہاجن سکنہ پونہانہ جو دوکانداری کرتے ہین شاگرد منشی درگا پرشاد نادر تخلص

اپنی عدلسی کردت پاک کو قتل | گر مجہی نالان تیلی رشتۂ دی خلد

**نالان** تخلص منولال کہتری ساکن شاہجہان آباد۔

کہتی ہین تیری گلیمین کہ جان ہار گیا | دیکہہ تو ای بیخبر جا کہین نالان نہو

**نامی** تخلص لالہ سہن لال کایتہ باشندہ دہلی شاگرد شاہ نصیر دہلوی۔

دامن سے اوسنی جہاڑی جو میکر ترا گرد | آئی یہ بوکہ ہو گئی کو گلاب گرد

**نامی** تخلص منشی بدری داس ابن نہال چند کہتری اول اول سرکاری نوکری مدرسی وغیرہ اور اتالیقی بعض رئیس زادگان دہلی کرکے اب مشینہ کی دلالی کرتے ہین عمر ساٹہہ سے اوپر ہے انکی چند عیدیان منشی درگا پرشاد صاحب نادر تخلص

**نسیم** تخلص پنڈت دیا شنکر کشمیری آنجہانی ولد گنگا پرشاد ایک جوان رعنا خطہ مردم خیز لکھنؤ سے تھے انہون نے
عنفوان شباب مین خواجہ حیدر علی آتش کی صحبت سے فکر سخن شروع کی اور اوسی تازہ مشقی کے عالم مین مثنوی گلزار نسیم
لکھی جو لاجواب واقع ہوی ہے کیونکہ ایک ایک شعر اوسکا رشک ہے خیال کی تازگی مضمون کی باریکی زبان کی پاکیزگی کلام
کی تازگی تلازمے کی رعایت الفاظ کی بندش معنی کی ندرت اوسکے ایک ایک مصرعہ پر ختم ہے اور پھر لطف یہہ ہے کہ بحر
چھوٹی سخن مختصر اور مطلب وسیع ایک جہان کا بہردیا ہے گویا دریا کو کوزہ مین بند کیا ہے اکثر تعصب پسند آدمی
اوسکی نسبت باتین بنایا کرتے ہین مگر جب اوسنے یہہ کہا جاتا ہے کہ مثل اوسکی کسی عمدہ اور لطیف کلام کی تماندہی
اردو کی زبان مین کرین تو پھر شرم کے مارے پانی پھرتی ہین اس کے سوا ایک یہہ بحث بھی اور چلی جاتی ہے
کہ کوئی تو کہتا ہے کہ میرحسن کی مثنوی بدر منیر بہتر ہے اور کوئی کہتا ہے کہ گلزار نسیم کو اوسپر ترجیح ہے اور بعض بعض اصحاب
دونوں کو لاجواب بتاتے ہین مگر مرزا غالب نے جو راے اس بارہ مین دی ہے وہ بہت اچھی ہے انصاف یہہ ہے کہ خوب
انصاف کی کہی ہے یعنی کسی نے غالب سے پوچھا تھا کہ دونون مین کون بہتر ہے تو اونھون نے فرمایا کہ مثنوی میرحسن
فصاحت است و گلزار نسیم بلاغت ہرچند کہ یہہ مثنوی شہرہ عام ہوگئی ہے اور کوئی ایسا نہوگا کہ جو اوسے نہ جانتا ہو
لیکن پھر بھی ہم کچھہ شعر اوسکے اپنے تذکرہ کی زینت کے لیے درج کئے بغیر نہین رہ سکتے - لوگ کہتے ہین کہ اس مثنوی
کا شہرہ مصنف کی زندگی مین ہی ہوگیا تھا اور بلکہ اوس سے مصنف کو نظر لگ گئی اور وہ عین نوجوانی مین دنیا
سے چلدیا یہہ بات ظاہر مین تو ایک مبالغہ کی معلوم ہوتی ہے مگر باطنًا اس سے ایک قسم کی ہمدردی اوس نوجوان
مصرحسن معنی کی جوانمرگی ہی سی پائی جاتی ہے اور علاوہ اوسکے تذکرون کے لکھنے والون نے بھی اونکی بیوقت
موت کا اکثر اظہار تاسف کیا ہے اور جو لے مرزا قادر بخش صابر تخلص شاہزادہ دہلی مصنف تذکرہ گلستان سخن کی
اونکے اور اونکے کار دست بستہ کی بابت ہے وہ ہم یہان لکھتے ہین ؎ ہو ہذا نسیم پنڈت دیا شنکر کشمیری نوجوان
خوش ترکیب حسن خلق اور جمال ظاہر سے بہرہ مند تھا اگرچہ خود نسیم تھا لیکن پاے فکر اوسکا نسیم سے دو قدم آگے
رہتا تھا اکیس بائیس برس ہوے کہ اونیس بیس برس کی عمر مین مثل نسیم و صبا کے دنیا سے گذر گیا ایک مثنوی گلزار نسیم
نام قصہ گل بکاولی مین فصاحت و بلاغت و بلندی معنی کے ساتھہ اوس سے یادگار ہے ،، غزلیات نسیم

ذلت ہے جو پہلے لب پر بیش لب تر آیا
جیسے کہون اونسے کہ موت دو گزند
خورشید کو پیچھے سے اشارہ ہے کہ غافل
ساقی باقی جو کچھہ ہو سو لے لے
[illegible] نسیم نے بنا یا

یارب کبھی ہاتھ کا ہو دست گریبان
وہ شکل جسکی ہو جو کہین لاؤ ادہر ہاتھ
اللہ کیجانب کو اوٹھا وقت سحر ہاتھ
باقی ساقی شراب دیدے
مجنون مجکو خطاب دیدے

کیا درد حنا ہاتھ لگا سیم تنکو
پنجہ کرین خنجر رشید سے ابرو کی پلکین
ساقی قدح شراب دیدے
اوس بت سے نہین سوال کچھ اوسے
اوس گل سے نسیم زر نہین مانگ

دل ہاتھ سے لیجاتا ہے جو پری شمہ رو آتا
فرقت کی شب آجا جو دامان سحر آتا
مہتاب مین آفتاب دیدے
اپنے منہ سے جواب دیدے
جو چاہے وہ حساب دیدے

سنت دلا کسیکی نہ اصلا او ٹہایئے — مر جایئے نہ ناز مسیحا اوٹہایئے
کسکا حجاب کسکی حیا او کہاں کی شرم — پردہ سے ہاتہہ ہاتہہ سے پردہ اوٹہایئے

مثنوی گلزار نسیم سے ۔

گل کا جو الم چمن چمن ہے — یون بلبل خار نعرہ زن ہے
گلچین نے وہ پہول جب اوڑایا — اور غنچہ نے قہقہہ کہل کہلایا
وہ سبزۂ باغ خواب آرام — یعنی وہ بکاولی گل اندام
جاگی مرغ سحر کے غل سے — اوٹہی نکہت سی فرش گل سے
منہ دہونے جو آنکہہ ملتی آئی — پر آب چشم حوض پائی
دیکہا تو وہ گل ہوا ہوا تہا — کچہہ اور ہی گل کہلا ہوا تہا
گہبرائی کہ ہین کدہر گیا گل — جہنجلائی کہ کون دیگیا جل
ہے ہے مرا پہول لیگیا کون — ہے ہے مجہے خار دیگیا کون
نافہ او سپہ اگر پڑا ہین سے — بو ہو گئے تو گل اوڑا ہین ہے
نرگس تو دیکہا کدہر گیا گل — سوسن تو بتا کدہر گیا گل
سنبل مرا تازیانہ لاتا — شمشاد اہین سولی پر چڑہاتا
ہتہرائین خواصین صورت بید — ایک ایک سے پوچہنے لگی بہید
نرگس نے نگاہ بازیان کین — سوسن نے زبان درازیان کین
بتا ہی پتہ کو جیب بنایا — کہنے لگی کیا ہوا خدایا
اپنو مین سے پہول لیگیا کون — بیگانہ تہا سبزہ کے سوا کون
شبنم کے سوا چرانیوالا — اوپر کا تہا کون آنیوالا
جس کف مین گل ہو داغ ہو جائے — جس گہر مین ہو گل چراغ ہو جائے
بولی وہ بکاولی کہ افسوس — غفلت سے یہ پہول پر پڑی اوس
آنکہو ستی عزیز گل میرا تہا — پتلی وہی چشم حوض کا تہا
نام اوسکا صبا نہ لیتی تہی یہان — اوس گل کو ہوا نہ دیتی تہی یہان
گلچین کا جو ہاتہہ ٹوٹا — غنچہ کے بہی منہ سے کچہہ نہ پہوٹا
او خار ترا پڑا تہ چنگل — مشکین کس لیئے تہی تونے سنبل
او باد صبا ہوا نہ بتلا — خوشبو ہی سنگہا تیا نہ بتلا
بلبل تو چہک اگر خبر ہے — گل تو ہی مہک بتا کدہر ہے
لرزان تہی زمین یہ دیکہہ کہرام — تہی سبزہ سے راست مو براندام
اولنگی لب جو پہ رکہہ کے شمشاد — تہا دم بخود اوسکی سنکے فریاد
جو نخل تہا سو چمن کہڑا تہا — جو برگ تہا ہاتہہ مل رہا تہا
رنگ اوسکا غرض لگا بدلنے — گلبرگ کف لگی وہ ملنے
بدلی کی انگوٹہی تہیلی پائی — دست آویز اوسکی ہاتہہ آئی
خاتم تہی نام کی نشانی — انسانکی دست برد جانی
ہاتہو نکو ملا کہا کہ ہیہات — خاتم بہی بدل گیا ہو بذات
جسنے مجہے ہاتہہ سے لگایا — وہ ہاتہہ لگے کہین خدایا
یان بہی مجہے دیکہہ گیا ہے — کہان اوسکے جو پیچ پڑا ہے
یہہ کہہ کی جو مین ہو غضبناک — خون رو کی لباس کو کیا چاک
گل کا سا لہو بہرا گریبان — سبزہ کا سا تار تار دامان
دکہلا کے کہا سمن پری کو — اے چین کہان بکاولی کو
تہی لپٹ غبار سے بہری وہ — آندہی سی اوٹہی بگولی ہو
کہتی تہی پری کہ اوڑ کے جاتی — گلچین کا کہین پتا لگاتی
ہر باغ مین پہولتی پہری وہ — ہر شاخ مین جہولتی پہری وہ
جس تختہ مین مثل باد جاتی — اوس تک کی گل کی بو نہ پاتی
بیوقت کسیکو کچہہ ملا ہے — پتہ کہین حکم بن ہلا ہے

نشاط تخلص لسری سنگہہ عرف بسنت سنگہہ کا بیٹہ فرزند سندرداس متصدی دفتر خالصہ شریفہ بادشاہی دلی کا گزرا

کوئی تڑپ ہی بیمار چشم کا او کوئی تہا — ترے کوچہ مین گرد آتے ہیں ہمارا
پاؤن تک دسترس کہان ہی نشاط — ہاتہہ سے ہاتہہ لگ نہین سکتا

| | | | |
|---|---|---|---|
| ہو اجازت تو ذرا لیجئے دم سایہ مین | تیری دیوار کی ابہو تجہے ہم سایہ مین | تڑپتا ہون کبہی کو وقت آخر ہی ہو | وہ آیا نہ آئی یار و بلا تو دیکہو |
| یسان نقش قدم پاؤن نشاط ہم بیٹہا | اوٹہی ہے کدہ اوٹہائی سی تو نے اوٹہا | اپنے ہاتہون سے ملکے ہہد تم | عبث کرتے ہو پائمال ہمین |
| تاو کہاتا ہے دیکہکر شب و روز | زلف کا تیرے بال بال ہمین | خیر ہے کیونکر کئے آپ نہ تہا | آج آپکا احتمال ہمین ـ |
| گر مٹانی سے کہین نقش نگین مٹتا ہے | تو نوشتہ بہی میری لوح جبین کا مٹجائے | آشنائی تجہہ سے کی کیا سمجہہ کے یاد آئی | دوستی میری ہی آخر دشمن جانی ہوئی |
| نہہ کی حلقہ کا دیکہکر عالم | ناک مین آرہا ہے دم میرا | آپ تو ہم نہ پہرے پاس وفا سے اپنے | جو کیا تمنی سو تم پاؤ خدا سے اپنے |
| | جیسے چاہے ہو دل اپنا قیامت کی لبہو سے | رہی جو یہی تصویر یہ محبوب صورت سے | |

**نشاط** تخلص لالہ اجودہیا پرشاد فرخ آبادی خلف لالہ ایسری پرشاد ـ

| | |
|---|---|
| قلق و یاس غم و رنج و الم و دو بلا | اور کیا عشق سے ہاتہہ اپنے آیا |

**نشاط** تخلص رائے تلجا پرشاد حیدر آبادی خزانچی تہے اور اصلاح شعر کی میان فیض سے لی چنانچہ یہہ شعر اونکا ہے

| | |
|---|---|
| مجہو بتان ہون مین کسی لیلیٰ کو یاد مین | صحرا وطن ہوا نہ مجہی گہر سے تو ہون |

**نشاط** تخلص بابو ہرگوبند سہائے ـ

| | | | |
|---|---|---|---|
| کیا اونہین میرا گلہ یاد آیا | شکر ہے تجہہ تو بہلا یاد آیا | چاندنی برق ہوئی شب ہجر مین | خندہ ماتم یاد آیا |
| | ہیچ بے مہر شب فرقت مین | یاد آیا تو خفا یاد آیا | |

**نصرت** لالہ گوبند رائے کایتہ دہلوی شاگرد نصیر ـ

| | |
|---|---|
| کمر کا خیال اوسکے جب آگیا | تو سب نے کہا یہہ عدم کو چلا |

**نصیر** تخلص ارجن سنگہہ ولد بدہ سنگہہ داروغہ توپخانہ راجہ سمبہر شاگرد محمد عسکری اخگر مقیم فرخ آباد ـ

| | |
|---|---|
| یہہ کالی گہٹا رات اندہیری یہ سماں | کیا ہجر مین تڑپاتی ہین ساون کی ہوائین |

**نظیر** تخلص پنڈت گنپت رائے شاگرد نصیر ـ

| | |
|---|---|
| کیا زرد ہوئین عشق کے آزار سے آنکہین | ہم چشم ہین اب نرگس بیمار کی آنکہین |

**نکہت** تخلص منشی ماتا پرشاد لکہنوی برادر منشی رام دسہائے تمنا ایک اچہے شاعر ہین مگر انکا کلام سوائے ایک قطعہ تاریخ کے جو گلزار فرہنگ مصنفہ حضرت تمنا مین درج ہے ہمارے دیکہنے مین نہ آیا ـ

**نور** تخلص منشی دہرمن لالہ ہرچند قوم بقال سکنہ پونہ ضلع میوات شاگرد منشی درگا پرشاد صاحب نادر یہہ حضرت بزازے کی دوکان کرلیتے ہین اور یہہ چند شعر اونکے طبعزاد بملاحظہ حکام سررشتہ تعلیم ہین ـ

| | | | |
|---|---|---|---|
| نام و الا کر دن مین کیا اوٹہا | جانتے ہین سبہی صفتا رو کیا | آپ فرمانروائے ہند ہوئے | زیر فرمان سب ہوئے سردار |
| | راز پائی جب تہے جنہی و جبلی | دل نور یہہ کہل گئی یکبار | |

**والہ** تخلص فیض آباد کے ہندون سے ایک شخص کا ہے اور وہ دہلی مین ہی گئے تہے۔

اعجاز لب سے اسکا دم عیسی سے کم نہین | وہ پنجہ سیمین ید بیضا سے کم نہین
معدوم کو کہو نکر کوئی ثابت کرے والہ | مضمون کمر یار کا عنقا سے کم نہین

**وحدت** تخلص جمعیت راے قوم کایتہ سکنہ میرٹھ —

ہر دم ہے عندلیب کو اب عزم نالگی | فصل بہار آئی ہے اوسکو ہوا لگی

**وحشی** تخلص کشمیری ناتہہ ولد گوپی ناتہہ دہلوی۔

جو سر اوٹہاتی تہی کبہی کی ہماری | اب وہی پہرا کرتی ہین ہمسے تنے اونکی اکڑ

**وحشی** تخلص لالہ کنہیا لال قوم کایتہ خلف لالہ منگل سین نوجوان طرحدار خوش گفتار رشتہ دارون حکیم سکہا نند رقم تخلص سے ہین تعلیم دہلی کے مشن اسکول مین پائی اور پہر شاخ مدرسہ گورنمنٹ مین فارسی کی مدرسی کی اب میجر ریلوے مین ملازم ہین شعر کی اصلاح چندے روز منشی درگا پرشاد صاحب نادر تخلص سے لی تہی یہہ شعر اونکا ہے۔

شب فراق کو کاٹی ہے ہم ستارے گن | جو تو پہر آئی تو پیارے پہرین ہمارے دن

**وحشی** تخلص پنڈت کشمیر ناتہہ ساکن دہلی ایک غزل انکے صاحبزادہ دیشیشر ناتہہ بصیر تخلص نے بہیجی تہی اوسمین سے یہہ چند شعر منتخب ہوئے۔

ہم اپنے جوش چشم تر کو دیکھتے ہین | حباب سان فلک فتنہ گر کو دیکھتے ہین
کہان کا عشق کسی الفت اور کیسی حیا | یہہ گلعذار فقط اپنے زر کو دیکھتے ہین
یہ جوش آتا ہے عنقا کی باندہ لائین پر | کبہی ہمارے جو موئے کمر کو دیکھتے ہین

**وصف** تخلص بنسی مادہو ابن مولچند شاگرد مقصود عالم۔

ایک شب بہی تو میرے گہر مین نہ آ کر رہ گیا | داغ یہہ دل مین ترا ہی ماہ پیکر رہ گیا

**وصفی** تخلص لالہ سو بہا رام ولد دیبی پرشاد باشندہ لکہنؤ قوم کایتہ سکسینہ والد منشی شیو پرشاد دہلی مین منیجر کارخانہ

امید وصل مین شب ہجر کو بہی سو لیا | سنایا کچہہ نہ قسمت کا لکہا ہے کو ملنا
دل وابستہ اوسکا عرش سا کہلتا نہ کلی | جو منسکرایا تو کر کبہی غنچہ دہن اپنا
نہین سوجی ہے بست نکی کبہی ہم غیر صحبتی | سلائین سوزن غمسے کہ جاک کفن اپنا

**وفا** تخلص راجہ نول راے اجہالی قوم کایتہ سکسینہ نواب صفدر جنگ منصور علیخان بہادر وزیر محمد شاہ بادشاہ کے دیوان تہے اور جب وزیر موصوف نے روہیلون کا ملک فتح کیا تو اونکو وہان صوبہ دار رکہا تہا ۱۱۶۲ھ مین روہیلون نے متفق ہوکر اونکے اوپر لشکر کشی کی اور وہ بہادری کے ساتہ اونکا مقابلہ کرکے اپنے ولی نعمت کی بندگی مین کام آئے فارسی اور اردو مین شعر کہتے تہے چنانچہ دونون زبانون مین صاحب دیوان گذرے مین اونکے چہوٹے بہائی گلاب راے امیر الامرا نواب نجیب خان بہادر کے دیوان تہے۔

بکہرے کوئی زلف کو اپنی جو آ وفا | پہر آہ کس طرح ملے میل سر رشتۂ دل
کہنی لگا وہ سنکے میرا نالۂ وفا | یا رحیلا رہیگا یہہ بیمار کب تلک

